نگاہ لطف سے مجھ خستہ حال کو بھی دیکھ
کہ بھول جاؤں فلک کے تمام جور و ستم

ثنا میں تیری کروں اور رہوں ذلیل و خراب
یہ شرط لطف نہیں اے رئیس اہل کرم

اب اور کون ہے ایسا کہ جس سے حال کہوں
سناؤں کسکو میں اپنا فسانۂ ماتم

غریب بیکس و ناچار و مضطرب ہوں میں
تمہیں عیش ہو تم ہیں اسیر رنج و الم

فقط نگاہ عنایت کی آرزو ہے مجھے
زیادہ اس سے نہیں چاہتا خدا کی قسم

نسیم طول سخن ہو چکا بس اب خاموش
خطر کی جا ہے مبادا مزاج ہو برہم

حضور قلب سے مانگو خدا سے جو چاہو
پڑھو دعا کی بھی اشعار چند حسن لیں ہم

الٰہی تا کہ رہیں مہر و ماہ گردوں پر
الٰہی تا کہ زمین پر ہو نور کا عالم

نصیب عمر خضر رتبۂ سلیمان ہو
رہے ستارۂ اقبال جلوہ بخش قدم

## ایضاً

بہار آئی کھلی ہیں غنچے مزین ہے چمن کا سامان
وظیفۂ گل ہے اندنوں میں ترانۂ عندلیب نالان

فسردہ خاطر ہوئی ہیں فوج اعظا ہجوم سودا امنگ پر ہے
پھٹی ہیں چاک پیرہن کہ ہے گریبان انیس داماں

فسانۂ غم نے بعد مدت اثر دکھایا ہے غفلتوں کا
ہوئی ہیں مصروف چارہ سازی طبیبان خاطر پریشان

کھلی جو سنبل کے لیف پرچم مزاج از خود ہے ہوئے ہیں ہم
طواف میں ہے نگاہ پیہم نثار ہوتے ہیں تحفۂ جان

سبو و ساغر چھلک رہے ہیں بہک رہے ہیں زبان و تن میں
سرور مے سے ہے لغزش پا پڑی ہیں افتاد کی کہ دامان

لباس سے تن کو مخلصی ہے مٹا ہے دیوانگی نے جھگڑا ہی
ہوئی تعلق سے پاک دامن نہیں ہے تہمت گریبان

صدا یہ آتا ہے کوس گردوں کہ آئی صبح عید سنیے
جگا رہا ہے خیال تازہ کو خواب غفلت سے غزلخوان

نسیم خستہ جگر بھی پیہم سنا رہا ہے نوید مضمون
نہیں بھروسا ہے زندگی کا رہیں گے یادگار دوران

زمانہ فیض سخن سے میری بشکل عرش برین ہے روشن
بلند یوں ہے فکر عالی جہاں میں ہوں آفتاب تابان

فراہم مشتاق گفتگو ہے خیال مصروف جستجو ہے
پڑھوں وہ مطلع کہ جسکی عظمت میں سر جھکا دے اک سخندان

## مطلع

سپہر جاہ و جلال و شوکت فروغ خورشید جود و احسان
وصی علیخان وصی علیخان وصی علیخان وصی علیخان

ترقی پذیر ہی جوش ہمت ترا کف بخشش ہے دشمن
جہان میں ایسا ہی کون باقی نہیں ہے جو خوان کرم پہ مہمان

بہت سے ہر یار ہیں ہم نظر سے گذرا تمام عالم
بنایا ایسا رئیس اعظم کہ جسکو لکھتے امیر دوران

نہال بے برگ تھا جہان میں کیا ہی ابر کرم نے سیر
بشکل شمشاد سایہ گستر ہر ایک شاخ چمن گل افشان

شمیم اخلاق بے مثیل سے سمٹ کے رہ رہ گئے ہیں غنچے
حیا سے ہر گل کا سر جھکا ہے بدل گئی صورت گلستان

ہزار سائل جو در پہ آئیں کبھی ہی محروم ایک اونہیں
رہے ترا دست گوہر افشان ہمیشہ مانند ابر نیسان

دعا ہی طول حیات ہیں گر لیجیو نکو تکلیف مدعا ہو
دہان سائل ہیں کیا عجب ہے لعاب ہو جائے آب حیوان

جو دیکھے آیات مصحف رخ تو رایت کفر سرنگون ہو
رہے نہ بنیاد لات عزی ہر ایک کافر ہی مسلمان

نہیں ہے ثانی ہیں کوئی ایسا کہ جسکو شوق قدم نہیں ہے
نہان ہیں ہیں قمر المبین آنر و نین جیسی مومن کا نور ایمان

زبان تیغ و سنان سے سن لے جو مژدۂ مرگ ناگہانی
تن عدو پر حباب تیں ہیں بصورت غنچہای خندان

دعا میں تاثیر قسم نکیون ہو قبول خالق ہر اک سخن ہے
حیات قربان نذر پر لیت ہے اجل ہے کو سو کشیدہ دامان

نکلتیں لاکھون کرامتیں ہیں بیان نہیں ہیں عجیب سیتیں ہیں
ہزارون اسیر شہادتیں ہیں کرے گا تعریف کیا سخندان

زبان سے تیری جو حکم نکلے تو داثر وہ کلام بخشے
ملے حباب کو عمر و دولت عدو کو پہنچی قضا کا فرمان

دیا اثر ہی خدا نے تجکو روا ہی حاجات دینوی کا
شفا ہی امراض کو عجب ہی نام تیرا جابی درمان

جو مانگی جسنے تو ای مکرم مطیع فرمان ہے سارا عالم
ہوا و جن و طیور سمجھیں تجھے سلیمان لیس سلیمان

## قصیدہ در مدح نواب حضور محل صاحبہ دام اقبالہا

مانند شانہ ہے خلشون پر جو روزگار
حاصل ہے مثل زلف مجھے طول انتشار

امید وار ہون دل مشتاق کی طرح
یارب دکھا جمال تمنا مجھے اکبار

آغوش میں مراد ہو لب پر ہون قہقہے
چھلکون بسان ساغر لبریز بار بار

بڑھتا رہون بصورت وصف مدیح میں
گھٹنے میں مثل عمر عدو پاؤن اختصار

دیکھا کرین حسین جہان جوش شوق مین
پیدا ہو مجھہ مین صورت دلہای اعذار

لپٹون بشکل غنچہ ساقی سبو سے رو ر
چھولوٹن بسان دامن جانان ہزار بار

گردن جھکاؤن مثل قلم التماس مین
چہرہ دکھاؤن صورت مضمون آبدار

الفاظ مین بصورت معنی چھپا رہون
مطلب کے دون خبر جو زبان سے ہون آشکار

خاطر مین آکے قصد ہون منہ مین جا کے بات
پونہچون جو تا بہ گوش مخاطب ہو بیقرار

ای خامہ بس تہیۂ تمہید تا کجا
لکہ جلد کوئی مطلع مضمون آبدار

## مطلع

تا آسمان خطاب معلے کی ہے پکار
بانوے شہ حضور محل صاحب وقار

ہمت وہ دی خدا نے کہ شاعر کی بھی زبان
قاصر ہے جسکی وصف مین با عجز و انکسار

ازبسکہ ہے سخا و مروت مزاج مین
مقبول بارگاہ الٰہی ہین جملہ کار

خورشید حسن نور خدا روی پاک ہی
باتون پہ ہی کرامت صادق کا اعتبار

آنکھو نہین ہے لحاظ نگاہون مین احتیاط
ممکن نہین خلاف شریعت ہو کوئی کار

جو جسکی آرزو ہے وہی ہے زبان پہ
پیدا ہی قلب صاف مین پنہان و آشکار

عصمت وہ ہی کہ خامۂ نقاش کائنات
مس کر سکا نہ کھینچ کے تصویر آبدار

شبنم کے بدلے برسین گہر آسمان سے
خواہش دعا کی ہو جو بدرگاہ کردگار

ہی حب اہلبیت کا اسدرجہ دلمین جوش
حورین جنان مین کرتی ہین تحسین ہزار بار

خورسند فاطمہؓ ہین علیؑ خوش رسول شاد
راضی حسن حسین سمجھتے ہین دوستدار

مدنظر ہے آلہ ہر سب کے پرورش
محفوظ ہی ہر ایک رفیق اور اہل کار

مین بھی ہون جبہ سا بامید نگاہ لطف
ای بانو عفیفہ و خاتون باوقار

پونہچا یہ حال اور گزارش مین کیا کرون
روتے ہی بیکسی مری قسمت پہ بار بار

ایفای وعدہ مین نہ کمی کیجیے حضور
فضل خدا سے آج موافق ہی روزگار

صد شکر بہر خسروِ مین ہوا اب جناب سے
جو کچھ کہا تھا دیکھ لیا بعد انتظار

واجب ہی پرورش کہ بہت بیقرار ہون
افلاس کی خراش سے دل ہی شگافدار

بخشے ہین بر ہی نے ہزارون طرح کی پیچ
شاید کہ اپنی زلف سمجھتا ہے روزگار

مثلِ مزاج یار ہے مصروف اہتمام
کیا کیا گمان بد ہین بحالِ نحیف و زار

ہنستا ہون مثلِ خندۂ زخمِ جگر اگر
سیتا ہے بخیہ گرد دہن و لب ہزار بار

اظہار مدعا سے پشیمان ہوئے ہین
کھو بیٹھے اپنے ہاتھ سے سامان اعتبار

ارزان ہوا ہون طعنۂ معشوق کی طرح
گر مفت ہی بکون تو نہین کوئی خواستگار

اب کون جز حضور ہی ایسا جہان مین
جسکو ہو رحم جانب دلہاے بیقرار

بس ای نسیم روک زبان و قلم کو تو
دے نذر دیکھ قدرت خلاق روزگار

وقت دعا ہی عرض تمنا مین دیر کیون
قسمت دکھا رہی ہے دم لطف کردگار

یارب ہین باغ دہر مین جبتک وہ زینت گلستان
دورِ خزان کبھی ہے کبھی موسم بہار

دشمن برنگ برگِ خزانی ہو زرد رو
احباب چھپون مین رہین صورت انار

## رباعی

تن آتشِ غم سے بے جلائے نہ رہون
سینے کو کباب بے بنائے نہ رہون
وہ لذت عشق مین نے چکھی ہی نسیم
سو دل ہون تو یار ہی لگائے نہ رہون

## ایضاً

انسان کا جو کذب پر شعار آتا ہے
خاطر پہ ہر ایک کے غبار آتا ہے
یہ وعدۂ یار کچھ عجب شی ہے نسیم
گر جھوٹ بھی ہو تو اعتبار آتا ہے

# ومن یتوکل علی الله فهو حسبه

الحمد لله والمنة که درین زمان فرخی توامان دیوان بلاغت بنیان مسمی به دفتر شگرف معروف به





باهتمام محیط ابن سیدار مغفرت آیت و منان محمد عبد الوهاب خلف محمد عبد الاحد صاحب مرحوم بن محمد مصطفی خان صاحب مغفور

مطبع مصطفائی طبع گردید
در ۱۲۸۲ مصطفا محمد خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

واہ کیا رتبہ ہی فکرِ طبعِ حق آگاہ کا
خوب ہی آزادہ رہنا مردِ حق آگاہ کا
دیکھنا کیا مرتبہ ہی عاشقون کی آہ کا
گھٹ نہین سکتا گھٹائی سے بھی کامل کا کمال
چاہتا ہون دید تیری عالم ایجاد مین
گر نہوتا او نہین شامل عکس نورانی ترا
سب مین اور سب سے الگ ہی پاکدامانی تری
جسطرح قالب مین جان ہی اسطرح ہر جا مین تو
کیا ملی وہ زخم ازل سے جسکو تو بخشے فراق
کیا غرض عشاق کو اعمال خوب و زشت سے
تیرے صدقے امتحان کر چکے تو او پردہ نشین
کجروی کو چھوڑ ظالم راستی کر اختیار
دل کسی صورت تو بہلے کیون تم آزردہ ہوے

سایہ ہی بالای مطلع چترِ بسم اللہ کا
کھینچیے قشقہ جبین پر پدِ بسم اللہ کا
اوّل و آخر مین جسکے حرف ہی اللہ کا
دو الف معنی سے کب خالی ہی لفظ اللہ کا
مین نہین چھپتا ہان حسن ای پیاری کمال چاہ کا
جلوہ خوش آتا کسی تصویر مہر و ماہ کا
بعد ملنے کے جدا ہی لفظ جیسے راہ کا
یہ فقط دھوکا سا ہی نامِ گدا و شاہ کا
خامہ کر سکتا نہین بخیہ شگاف آہ کا
ہم نہین رکھتے بھروسا توشۂ ہمراہ کا
حوصلہ دیکھ اپنے مشتاق اجازت خواہ کا
خوب دیکھا ہار ہی انجام اولٹی راہ کا
شور بیتابی نہین ہی زمزمہ ہی آہ کا

| ۱۵ | ہین تو اوسکے روی روشن کا ہون دیوانہ تسنیم<br>تنگ ہی جسکو نقاب حسن جلوہ ماہ کا | ۲ |
|---|---|---|

ہون عاشق دیوانہ جو معشوق خدا کا
ہوش کیا ہی کسی باہوش نے مجکو
صدقے ترے اوشافع روح و تن عاشق
تو پیش نظر روح فدا شوق ہم آغوش
دو زخ کو بجھا دون عرق شرم سے اپنی
مرنے پہ بہی لائی نہ تری نکہت گیسو
جز بیخودی شوق نہ گریہ ہی نہ فریاد
کیا فکر عذاب لحد ہی مردہ دلون کو
خاموش زبان شرم سے آنکھین سوے زانو
شمشیر محبت سے ہوا چاک جو سینہ
عاشق کی ہی یہ خاک قدم رکھ کی گزر جا
قربان اوٹھا عارض پر نور سے پردہ
مدت سی ہی یہ دہن تیری کوچے مین بنے قبر
مطلب ہی مرا عارض پر نور کا جلوہ

غل نالہ زنجیر مین ہی صل سے علی کا
جھگڑا نہ رہا یاد عذاب دو سرا کا
وہ غیظ مین اب وقت ہی وعدے کے وفا کا
اب ہاتھ نہ جسمان اوٹھانے تینگے دعا کا
ایما ہو جو تیری نگہ لطف عطا کا
احسان نہ ہوا روح پہ بہی باد صبا کا
لی دوست چھٹا جسے تعلق ہی فنا کا
ہی اور ہی جھگڑا ترے مفتون لقا کا
مین صدقے یہ انداز ہی تسلیم و رضا کا
ہر زخم جگر لفظ بنا صل سے علی کا
بوسہ ہی بلے کوئی عذار کف پا کا
مر جاون نہ عاشق پہ ہو احسان قضا کا
ہو اوج پہ اقبال مرے بخت رسا کا
عاشق ہون ترا نام کو بندہ ہون خدا کا

| ۲۱ | اعمال تسنیم اپنے برے ہین کہ بھلے ہین<br>لیکن ہی بھروسا ہمین محبوب خدا کا | ۳ |
|---|---|---|

بزم غم کو دیکھکر دل خوش ہوا جلاد کا
قید مین آنا بہت دشوار ہی آزاد کا
خود فراموشی اثر ہی اوس پری کی یاد کا

شور ماتم کیا ترانہ تھا مبارکباد کا
غیر ممکن جمع ہونا نکہت برباد کا
دل دکھانا خاص شیوہ ہی مری فریاد کا

| | |
|---|---|
| ہاتھ آنا غیر ممکن طائر آزاد کا | دیکھتا ہی دورسی قابو نہین صیاد کا |
| قبر پر آیا ہی دینے کو مبارکباد مرگ | پہ نیا ایجاد ہی میرے ستم ایجاد کا |
| واہ کیا رعب جنون ہی اپنی صدقے جائیے | ہاتھ کیسا کانپتا ہے جسم بھی فصّاد کا |
| پاون جنت مین نہ رکھا تھا کہ نکلی تن سی روح | بیکسی نے رودیا منہ دیکھکر شداد کا |
| ایک کیا دو چار بوسون سے تو خوش کر لیں مجھے | سہل سمجھے شاد کرنا وہ دل ناشاد کا |
| یاد آئین جھڑیان اور وہ گرانی طوق کی | کم ہوا سودا مرا منہ دیکھکر حداد کا |
| وصل کی کیفیتین فرقت مین کہلا دیجیے | وہ وہین چومی مرا ہین بوسہ لون فرہاد کا |
| اوسکے کانون تک گئی ممنون احسان ہم ہوے | آج اپنی جی مین ہی منہ چومیے فریاد کا |
| جب چبھا تیر نظر آیا مرے دل کیطرف | پھر رہا ہی نشان بھی خانۂ آباد کا |
| کہتے کہتے رہ گئی ہنگام استفسار حشر | کچھ محبت آگئی منہ دیکھکر جلاد کا |
| روز جور تازہ سہنے کی ہمین طاقت کہان | دیکھیے ایجاد کب تک اُس ستم ایجاد کا |
| مجکو بھی تجدید عادت مین رہا کرتی ہی فکر | جسطرح پہلو بدلتا ہی ترے بیداد کا |
| باوفا ہون بیوفائی کا نہین آتا خیال | رحم کا طالب نہین ہون آشنا بیداد کا |
| دیکھ لیتا ہی جو اوسنے آنکھ سے دیکھا نہین | شوق تیرا نور دل ہی کور مادرزاد کا |
| کیون نہ خنجر ٹوٹ جائی آکی تیرے ہاتھ مین | حسن کی گرمی سے کشتہ ہوگیا فولاد کا |
| محبت دنیا الفت زر دلسے مہر کم نہین | اسپر اپنے زاہد ارادہ ہی خدا کی یاد کا |
| بعد آزادی بھی مدت تک نچھوڑا اپنی گھر | آگئی شرم وفا منہ دیکھکر صیاد کا |

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | حق خدمت چاہتا ہی چلکے رہیے اے نسیم<br>مدتون سے آہ ویران ہی قفس صیاد کا | ۲۲ |

| | |
|---|---|
| منظور رہے ناپنا گھر کا | پیمانہ بنائیے نظر کا |
| تھا شام سے دغدغہ سحر کا | دھڑکا ہی لگا رہا گجر کا |

سینے مین سے کچھ آئی آواز / پھوٹا کوئی آبلہ جگر کا

آنسو پونچھین گے کب تک احباب / ٹپکا نہ رکے گا چشم تر کا

دل ہی تو ہے کیا عجب بہل جائے / کچھ ذکر کرو ادہر ادہر کا

کیون زلف دراز کھولتے ہو / کیا خوف تمہین نہین کمر کا

کچھ بے ادبی ہوئے مقرر / سینہ بہ بہا گیا گہر کا

تنہا نہین گوشۂ قفس ہے / جھگڑا ہے ساتھ بال و پر کا

محتاج کفن نہین ہے بلبل / پردہ کافی ہے بال و پر کا

رہتے نہین ایکدم کسی جا / بتلائین نشان خاک گھر کا

کیا کیا ہمنے نہ خاک اوڑائی / پایا نہ غبار تیرے در کا

ہوا آپ کے کان تک رسائی / اللہ یہ مرتبہ گہر کا

اے دل کنج مزار دیکھا / پہلا یہ مقام ہے سفر کا

یاقوت کہان مرے دہن مین / ٹکڑا ہوگا کوئی جگر کا

رخصت رخصت جو کہہ رہے ہو / اے جان خیال ہے کدہر کا

جبتک ہے کچھ حیات باقی / رستا دیکھین گے نامہ بر کا

آنکھون مین خیال او رہی ہے / جلوہ کیا دیکھیے قمر کا

آرام کہان نصیب ہمکو / کھٹکا درپیش ہے سفر کا

پہونچے مرے ہاتھ تک تو فصاد / منہ لال کرون گا نیشتر کا

دوڑے یے لینے قدم اجل کے / وہ ہوگا ہوا یار کی خبر کا

ٹھہرو لاشہ اوٹھے تو جانا / جھگڑا ہے اور دوپہر کا

| ۶ | کیون آئے نسیم نیند ہمکو<br>سر رکہ کے زمین پہ یار سر کا | ۵ |
|---|---|---|

صد چاک ہی مانند کتان چاک جگر کا
دامن کے یہ قدرت ہی کہ اس جوش کو روکے
شرم آتی ہی اک پردہ نشین کا ہو نہین رخ بھی
رخصت ہی تن زار سے اب جان حزین کے
ہم عاشق مشتاق سمجھی تجکو کہین گے

آنکھون مین تصور ہی جو اک غنچہ قمر کا
اُمڈا ہوا دریا ہی مرے دیدۂ تر کا
منہ دیکھیے کا جراح مرے زخم جگر کا
ملجاوے گلے سے کہ زمانہ ہی سفر کا
بوسہ ہمین دا ہی گل تر اس لب تر کا

۶ — مجکو سبب مرگ ہے نظارۂ ابرو
کشتہ ہون نسیم اوسکی اسی تیغ دو سر کا — ۱۱

تم تک مجھے لایا تھا جوش اس دل مضطر کا
دشمن کو ہٹاتے ہین اب مجکو بلاتے ہین
خود رفتہ و شیدا ہین بیتاب ہین رسوا ہین
اک عمر کا قصا ہی برسون ہی کا جھگڑا ہی
البتہ شگون بد ہی صرصر کی سی آمد ہی
مشتاق رہے برسون عدو ہی ہی ہوا کہون
ناحق کو جلاتے ہو کیون ہمکو بلاتے ہو
عالم سے نرالا ہی ہر ایک سے بالا ہی
مفلس ہین کہان سامان تو آ کہ نہ آ ایجان
اب دل مین ہم اپنے ڈر تو شوق سے کہا سکین

اب جاؤن کہان رستا معلوم نہین گھر کا
لو اور نہی سوجھی منہ دیکہ کے خنجر کا
کیا تجسے کہین پیارے جو حکم مقدر کا
سنتے وہ اسے کب تک طومار ہی دفتر کا
گھبراے نہ کیون بلبل منہ دیکہ گل تر کا
لیکن نہ ملا بوسہ ایجان لب تر کا
دشمن تو اہی تک ہی پہلو سے نہین سرکا
حاجت نہین کچہ کہتا محتاج ہے تیرے در کا
ارمان بہت کچہ ہین توڑا انہین یان پر کا
حافظ ہی مرا نالہ ہر رات ترے در کا

۷ — اوسنے جو پڑہا نامہ بگڑا وہ نسیم ایسا
تلوون کو ملا پیرون سر پر سے کبوتر کا — ۱۵

تنگ کرتا ہی ہر دل جانا یہ سو سو بار کا
اک دم فرصت نہین کمیا ازدحام خلق ہی

رنگ رخ نے ڈھنگ سیکھا ہی مزاج یار کا
رخنۂ دل ہو گیا روزن تری دیوار کا

حد نہین معلوم ہوتی پڑ چکی کیا کیا نظر
طول ہی زخمون کے دامن مین شب بیمار کا

عادت بے سود کو بھی آنکھون سے وقا
کچھ اثر رکھتا نہین خندہ لب سوفار کا

اب تو ہر زخم جگر ہے دامن ابر بخیل
تر نہین ہوتا ہی سو بوسون سے لب سوفار کا

جذب وحشت کا اثر اتنا تو دیکھا آنکھ سے
آبلون کے منہ مین آجانا زبان خار کا

ایک نقطہ دیکے خامے نے پتا بتلا دیا
آج ثابت ہوگیا ہونا دہان یار کا

روی روشن کی حرارت سے پگھلا جاتا ہی دل
آج سمجھے نور مین بھی خاصہ ہے نار کا

رہ گیا ہی کچھ جو کانٹون نہین اولجھ کر جا بجا
تار دامن اب نظر آتا ہی گیسو خار کا

ان کو طعنون کی گذر ہین بات کو دشنام تلخ
کیا پسند آیا مکان انکو دہان یار کا

کسطرح آگے بڑھون مانع ہی کچھ پاس ادب
آنہ جائے زیر پا سایہ تمہاری دیوار کا

آسمان پر کچھ شفق پھولی نظر آنے لگی
عکس جا پہونچا تمہارے دامن گلنار کا

شغل افغان کے لیے بلبل کو بیکی اعتکاف
باغبان گوشہ بتا دے دامن گلزار کا

جو اسی سنتا ہی پھر سوتا نہین آرام سے
اب ہمارا ذکر نالہ ہوگیا بیمار کا

۸ — چشم عاشق بنگیا ہون اسلیے مین اے نسیم
شاید آجائے نظر جلوہ جمال یار کا — ۱۱

بندگی شب آنکھ دہیان آیا جو روی یار کا
ہوگیا پردہ ہمارے دیدہ بیدار کا

واہی قسمت ایکصورت پر نہین جب دیکھیے
خاصہ پیدا کیا دل نے مزاج یار کا

اس تمنا پر فقط مرتے ہین ایجان ایجان
حشر کو دیکھین گے ہم جلوہ ترے دیدار کا

ایکساعت مین بدل جاتی ہی سو سو بار رت
خاصہ تقدیر مین ہے پہلوی دلدار کا

دوست کی امید سے دشمن کبھی خالی نہین
سایہ پا ڈھونڈھتا رہتا ہی سر ہر خار کا

اسقدر لطف تلون دوستی ہر شی مین ہے
بڑھ کے گھٹ جاتا ہی سایہ بھی ترے دیوار کا

اور ابھی چند ہی ٹھہرا ہی صدمہ درد فراق
حوصلہ نکلا نہین ہے خاطر غمخوار کا

کسطرح آرام سے بیٹھین کہ بعد از چند روز
پیش ہے ہمکو سفر اک منزلِ دشوار کا

اِس فریب کہنہ کے مشتاق ہم بھی ہو گئے
کسکو آتا ہی یقین ظالم ترے اقرار کا

آج سب پھیلائین دامن جسقدر محتاج ہین
امتحان کرنا ہی ہمکو چشم گوہربار کا

۹

دیکھیے کسطور سے یہ رات کٹتی ہی نسیم
آج کچھ عالم دگرگون ہی دلِ بیمار کا

۱۷

پھر غلغلہ ہے آمدِ فصلِ بہار کا
بگڑا مزاج میرے دلِ بیقرار کا

آرام کی ہوس دلِ بیتاب میں کہان
کیا پہلوے مزار بھی پہلو ہی یار کا

بوسے فریب سے جو لب یار کے لئے
برہم معاملہ ہے مرے اعتبار کا

رحم آچکا تھا شرم نے سمجھا دیا کچھ اور
بگڑا نصیب پھر کسی امیدوار کا

گر جانتے جگا ہی گی بر خیز حشر کی
احسان نہ لیتے راحتِ خوابِ مزار کا

یہ وہ خلش نہین کہ طبیعت کو چین ہو
کھٹکا نجائیگا مژۂ آبدار کا

اے چرخ بس تہیۂ تکلیف اب نکر
احسان اٹھا چکے ہین بہت روزگار کا

وصلت کی رات تو نسیم شب غم نہ بھولنا
اے دل رہے ضرور لحاظ انتشار کا

جب دیکھیے قرار نہین ایک شکل پر
پھرا سا اب تو حال ہوا روزگار کا

جب دیکھیے کبھی کے سوار آتی نہین
بل لے لیا مزاج نے کچھ زلفِ یار کا

دم بھر کے دیکھنے کی تمنا ہمین نہین
شرمندہ ہو گناہ بھی کیا ایکبار کا

تیرے ستم عدو کے دعا نے کیا اثر
بدلا ہوا ہی حال کچھ اس خاکسار کا

ہان تو اگر بلا ہی تو آؤن مین ہر طرح
ہے تجکو اختیار مرے اختیار کا

آتے نہین وہ ہاے یہان جان غیر ہے
اقبال اوج پر ہی شب انتظار کا

پابوس آسمان سے شرف ہوتی ہین نصیب
پھر حوصلہ بلند ہے اپنے غبار کا

ہو جاہی ہمسے پرسش اعمال بھی تو خوب
وعدہ بہت دراز ہی روز شمار کا

۱۰ | ۱۶

وحشت مین بھی نہ ترک محبت ہوا نسیم
منہ آبلون نے چوم لیا نوک خار کا

سنگ تربت لال ہے میرے تن مجروح کا
پھول کھلتا تا نہین گر کر چراغ گور کا

حشر کی گنتی ہے دن منہ تک رہی ہے صور کا
حاملہ ہے قبر لاشہ لیکے مجھ رنجور کا

گھل گیا تھا جسم اسقدر ہجر تیرے رنجور کا
ایک لقمہ بھی نہ تھا لاشہ وہان مور کا

اہل جنت کو رہا کرتی ہے اکثر آرزو
سیر افسانہ بھی ہے شاید سراپا حور کا

وجہ کچھ دن ہوتے ہین اسکو آہ مری
جوش خون گرم سے منہ آگیا ناسور کا

صاعقے دو چار جا لپٹے جو سیر کے آہ کے
روشنی دینے لگا دامن شب دیجور کا

دیکھتا ہون وہ کہ جسکی آرزو موسیٰ کو تھی
دل مین روشن ہے مرے شعلہ چراغ طور کا

ایک لقمہ عمر بھر کو بس ہے قانع کے لیے
بند ہوکر منہ نہین کھلتا دوبارہ گور کا

جم گیا ہے خون کا قطرہ نظر کیا آئی خاک
آبلہ رکھتا ہے دیدہ جوہر ساطور کا

کھینچ لون آغوش مین ہفت آسمان سے یار کو
پاس ہے وقت تصور گو ہو رستہ دور کا

کثرت دولت مین لطف خانہ بربادی بھی ہے
شہد کے ہونے سے لٹ جاتا ہے گھر زنبور کا

کم حقیقت کے لیے پرسش کبھی ہوتی نہین
کون استفسار کرتا ہے تردد مور کا

مین نہین کچھ بادہ کش کیون گھورتا ہے محتسب
آبلے ہین دل کے یہ خوشہ نہین انگور کا

ہائے کیا دیکھا کہ مجکو دیکھنے آتے ہین لوگ
تھر لایا یاد آنا قامت مستور کا

حال دل چھیڑا تو بولے اور کچھ فرمائیے
ذکر خوش آتا ہے کسکو قصہ مشہور کا

۱۱ | ۱۲

کون سن سکتا ہے کسکو اتنی طاقت ہے نسیم
اپنا ہر نالہ ہے پروردہ کنار صور کا

بسکہ ہون محو تصور شاہد مستور کا
دل مین عالم ہے مرے فانوس شمع طور کا

مختصر تھا اسقدر لاشہ ترے رنجور کا
گنبد مدفن نظر آتا ہے بیضہ مور کا

میری ہستی اک صدا ہی جو نہ آئی کان تک
مرگئے لیکن ہوای شوق ہی چمکی ہوئی
کسقدر لطف خموشی ہی طبیعت کو پسند
کھینچ لائی اونکو تاثیر دعا آغوش مین
ترک لذت شرط ہی آرام ہستی کے لیے
تلخ طینت کے لیے شیرین زبانی ہی ضرور
سوز پنہان نے جلا کر مجکو ٹھنڈا کردیا
گھبرانے اسقدر کثرت سے رنج و یاس نے
ہیبت فریاد سے میری نکل سکتا نہین

شور پنہان ہون سو وہ بھی خندہائی دور کا
ڈھونڈتا ہی ہر طرف شعلہ چراغ دور کا
ہم لبستا تک ہی نہین کہتے دہان گور کا
شکر ہو لے عیش سے حق ہو گیا مزدور کا
سر کچلواتی ہی حرص قند ہر زنبور کا
دیکھتے ہین شہد سے لبریز سینہ زنبور کا
آتش غم نے اثر پیدا کیا ہے نور کا
دل ہے مرے سینے مین چھتا ہوگیا زنبور کا
صور مین پوشیدہ ہی نالہ وہان صور کا

۱۶ — مصرع نلسخ پسند طبع والا ہی تسلیم
ماہ ہی اک خال رخسار شب دیجور کا — ۱۷

ہر گھڑی کرتی ہی غل محرومی تقدیر کا
خون بلایا جب ہوا دایہ سے سائل شیر کا
درد کی لذت نہین باقی وہان زخم مین
حوصلے پر صاحب ہمت کے صدقے جائیے
بہید قاتل کا کھلے کیونکر زبان کہتا نہین
شوخیان وحشت دکھاتی ہی نئے انداز سے
رات دن ابتو گزرتی ہی بڑے آرام سے
بعد مردن کیا سبک ساری مجھے حاصل ہوی
جب وہ سننے بیٹھتے ہین آنکہ مین آتی ہی نیند
مرگیا مین ذبح سے پہلے وہ رحمت و ہیبت دیکھتا

اشک تر کسنے چرایا دیدۂ زنجیر کا
نوک پستان نے مزا بخشا سنان تیر کا
لے لیا کسنے مزا ظالم زبان تیر کا
سر کٹا کر شمع نے بوسہ لیا گلگیر کا
ہر دہان زخم گویا ہی دہن تصویر کا
چشم آہو بنگیا حلقہ مری زنجیر کا
تم پر احسان ہی مری فریاد بے تاثیر کا
بوجہ بالا سے لحد ہی جادر تنویر کا
کیا اثر رکھتا ہی افسانہ مری تقدیر کا
کان تک کھٹکا نہ آیا نعرۂ تکبیر کا

لفظ ہی معنی کی صورت کچھ اثر رکھتا نہین
خط مہمل ہوگیا لکھا مری تقدیر کا

وہ قتیل با وفا تھا مین کہ جس سون ہو چکے
قطرۂ خون بنگیا چھالہ لب شمشیر کا

جسم وہ گھر ہے کہ معمار ازل کو بعد مرگ
حوصلہ باقی ہے پھر اس قصر کی تعمیر کا

صبح صادق جسکو کہتے ہین وہ ہی موی سفید
رات اک رنگ خضابی ہی سپہر پیر کا

حال بیتابی جو مرغ روح کا نامی مین ہے
مائل پرواز ہے کاغذ مری تحریر کا

تھا دم طفلی جو مجکو شغل آہ سرد سے
آ کے جم جاتا تھا میرے منہ مین قطرہ شیر کا

۱۳

دیدہ و دانستہ دل اپنا پھنسا بیٹھے نسیم
حلقۂ گیسو ہی پہچان دام تھا تزویر کا

۱۳

کم نہین وحشت مین بھی رتبہ مری توقیر کا
پاؤن میرا مردمک ہی دیدۂ زنجیر کا

کسقدر رغبت سے چوسا ہی دل مجروح نے
نطق تک باقی نہین رکھا زبان تیر کا

راستی ممکن نہین کج طینتونکو واسطے
خم نہین جاتا کسی سے ابروی شمشیر کا

ہی پریشانی ابھی سے زلف کو دیکھا نہین
خواب سے پہلے اثر پیدا ہوا تعبیر کا

وہ ہی قسمت حسن کے دولت کو لوٹین تیرہ رو
طرہ ہای شمع رکھتا ہے دہن گلگیر کا

مجکو طفلی مین بھی فرقت کی غذا موجود ہے
خون ہو جاتا تھا قطرہ میرے منہ مین شیر کا

لاکہ دیرینہ ہو لیکن عشق سے بچتا نہین
آفتاب ایک داغ تابندہ ہی چرخ پیر کا

بول اوٹھا گوسالۂ زر ایک ہی افسون مین واہ
سامری نے سحر سیکھا تھا تری تقریر کا

شب کو اوٹھتی ہین ہوین سینے سے آہ سرد کے
دلکو بجتا ہی جرس فریاد بے تاثیر کا

پاک وہ ہین کلک قدرت نے نہین مس بھی کیا
صاف ہی کاغذ ہمارے نامۂ تقدیر کا

تھا وہ سوز استخوان چنگاریان اوڑنے لگین
آتش افشان ہوگیا لوہا سنان تیر کا

اسکو بھی تعلیم ہی شاید تمہارے شرم کی
کوئی کچھ پوچھے مگر چپ ہی دہن تصویر کا

۱۴

زیب کی حاجت حسینونکو نہین ہی نسیم
پیرہن بخیہ ہی خورشید کی تنویر کا

۱۱

نکل آیا وہ گھبرا کے دل اوسکا اسقدر دھڑکا
ٹھہر کچھ دن ہین مست اندازیونکا وقت آئیگا
ہمیشہ خاک و خون مین مجکو بیتابی بٹھایا کی
خیال عارض روشن مین صبح و شام یکسان ہے
یہی ہر وقت بے رونقی بہی کام آتی ہے
نہ کیون پنہان کہون اس مین اسکو کم نگاہ ہو
گذرتا ہی سلامت وقت انجام مطلب سے
لیے ہین گل کے بوسے آج کس جرأت سے بلبل نے
چھپایا پردۂ فانوس بنکر جسم عریان نے
بجز ایما کلام عشق مطلب سے معرا ہے

صدا بجلی کی وہی نالے کی جب سینے سے مرے کڑکا
نہال نو دمیدہ ہون جو سوکھا یا مری جڑ کا
بشکل مرغ بسمل کو نسے پہلو نہین پھڑکا
یہان آٹھون پہر پیش نظر ہی نور کا تڑکا
نہال خشک کو کھٹکا نہین ہوتا ہی بت جھڑ کا
سمجھتا ہون مین اپنا اشک گلگون لال گودڑ کا
نہین بستا کھٹکتا آنکھ مین ہے قالب کے جھڑ کا
پڑا سو یا کیا گلچین کوئی پتا نہین کھڑکا
درون استخوان ہے جیسے گھر ہی شعلہ کوئی بھڑکا
کسی سے راز کھل سکتا نہین مجذوب کے بڑ کا

١٥

فصاحت کے خلاف آئی نظر سب قافیے ہمکو
نسیم ایسی زمین پر کیجیے اطلاق بہتر کا

١٧

فصل گل آئی زمانہ ہی جنون کے جوش کا
بات کر سکتا نہین دیوار کے بھی سامنے
چھپ نہین سکتا کبھی انکار سے توبہ شکن
کیا ہوا ہی جو مرے دل کی طرح وہ چھپ رہا
کس غضب کے روشنی دیتا تھا شب کو آئینہ
تنگ آکر دوست اوٹھ جاتے ہین میرے پاس سے
ہاتھ اوٹھا کر دوست کرتے ہین دعا بین اپنے ان
نالۂ بلبل سنا کرتا ہون مین آٹھون پہر
مثل چشم ابلا چلا آتا ہی دل ناصح معاف

ہمت اے ساقی یہی ہی وقت نوشانوش کا
دیکھکر وزن گمان ہوتا ہی مجکو گوش کا
خود بخود دینے لگتا ہی دہن بیہوش کا
حال جا کر پوچھیے کچھ دلبر روپوش کا
ہر ستارہ رو کش خورشید ہی پاپوش کا
اب دہان زخم بہی منہ ہو گیا نیشوش کا
تیر آنا ہو گیا ہی مجھ مین آنا ہوش کا
اپنے کانون پر گمان ہی مجکو گل کے گوش کا
غیر ممکن ہی سنبھلنا خاطر پر جوش کا

اوڑا احسان قاتل کے کہانتک شکر ہون
بعد مدت آج اترا بار میرے دوش کا

پھر سبو آیا جھلکے شیشے ہوے لبریز جام
رخصت ای زاہد زمانہ ہی وداع ہوش کا

صبر کر سکتا نہین ملتا ہی سب کچھ گواو
بھول جاتا ہی بشر ساماں رقدوش کا

ایک چپ نے سے لاکھون رحمتین جو دہین
مٹ گئے جھگڑے ہوا احسان لب خاموش کا

بد ارادے بھی ہوا کرتی ہین اکثر نیتین
پیچ گیسو بن گیا آخر کو حلقہ گوش کا

ایک دو ساغر سے ڈہکاتا ہی کیا ساقی مجھے
خم اوٹھا ہو دیکھنا دل مجھسے دریا نوش کا

مین تو کیا ہون کاروانکی کاروان ہونگی اسیر
بندہ لاکھون کو کریگا آج بندہ گوش کا

۱۶ بیخبر رکھتا ہی مجکو جوش وحشت ای تسلیم
مدتین گذرین نہین رکھتا تعلق ہوش کا ۱۷

اسد رجہ تھا قلق مجھے رد سوال کا
دریا بہا گیا عرق انفعال کا

اللہ رے تردد خاطر کی کثرتین
تودہ بنا دیا مجھے گرد ملال کا

ایسی سہی کہ اور کو سہنا محال ہی
افسانہ لکھنا چاہیے ہی میرے حال کا

ممکن نہین کہ چشم تصور سے دیکھیے
کیا وصف ہو زبان سے رخ بیمثال کا

کیون مجھ شکستہ حال کی مٹی ملائی تھی
ثابت رہا نہ ایک بھی کوزہ کلال کا

بوسہ رقیب کو ملا صد ہزار شکر
دھوکا ہوا کیا اونہین میرے سوال کا

بیہرہن نہین ہی پس از مرگ میری روح
دامن سپہر کا ہی گریبان ہلال کا

کیا کہیے اونکی سیدہنی خود جواب ہی
ناحق کو حوصلہ ہی بتون سے سوال کا

کیا کیا ٹٹولتا ہی جگر دل ادہر اودہر
استاد ہی خدنگ نظر دیکھ بھال کا

چلکر کیا طپش دلسے مدتون
لوہا ہوا گداز جو تیرون کے بہال کا

کیا اس حرام خور کو جز مردہ ہی نصیب
آیا نہ منہ مین گور کے لقمہ حلال کا

شعلو نہین آفتاب مین انجم مین ماہ مین
جلوہ کہان کہان ہی تمہارے جمال کا

تکرار ایک بوسے مین تمکو بجا ہے — دل توڑتے ہو عاشق آشفتہ حال کا

جلوہ یہ وہ نہین جو نظر آئے آنکھ کو — خورشید عکس ہی ترے نور جمال کا

روئے وہ میری لاش کو لیکر کنار مین — مرنے کے بعد لطف ملا ہی وصال کا

حیرت نہ کسطرح سے تصور کو ہو مرے — آئینہ سامنے ہے کسی کے جمال کا

۱۶ — ۱۰

سہنی پڑی ہین مجکو بڑی آفتین تسنیم
عاشق ہوا ہون ایک بت خورد سال کا

حرفون کے ملے جوڑ بڑھا حسن رقم کا — ہر لفظ لکھے ہوئے ہین سجدہ ہی قلم کا

کیا طاعت کا ہوش ہی کہ اٹھتی نہین گردن — جب دیکھیے سر کو مرے سجدہ ہی قدم کا

عاشق کو نہین دولت دنیا کی تمنا — جو داغ ہی سینے مین نمونہ ہی درم کا

آنکھونکو سکھا دیجیے بیداری کا ال — احسان اوٹھائینگے نہ ہم خواب عدم کا

سولین گے تہ خاک جبکہ جائینگی آنکھین — آجائیگا جھونکا جو کوئی خواب عدم کا

آنکھونکے تقاضے سے خبردار ہوا — کچھ اور ارادہ ہو مرے ابر کرم کا

ہم خوب سمجھتے ہین یہ ایجاد تمہاری — ضبط لب خاموش اشارہ ہی قسم کا

مرنے کی بھی امید نہین خوبی تقدیر — پہلے ہی لہو خشک ہوا تیغ دودم کا

بہائیکے ہٹا لیتے ہی داغ دل سوزان — تارے کیطرح جیسے شب تاریک مین چمکا

۱۸ — ۱۷

رہتے ہین تسنیم اوس رخ گلگون کے نظارے
جلوہ ہی مری آنکھ مین گلزار ارم کا

اوٹھانا بار منت شاق تھا پیرہن تن کا — ہوئی خشک آنکھ مین آنسو لیا احسان دامن کا

مری مستی کے بوسہ مین بھی کار بخیہ گری ہین — کہ از خود لب سے لب لپٹا ہوا ہی چاک دامن کا

یہانتک لاغری لیوانگی نے مجکو بخشی ہی — اوتر کر پانو کی بیڑی بنا ہی طوق گردن کا

مرے بیتابی فریاد کے جب زور کرتے ہین — کلیجہ منہ تک آجاتا ہی ناقوس برہمن کا

مردوسے غیر کی فریاد کرلیتے ہین ہجسین بھی
کہ روح قالب ناقوس پایا دم برہمن کا

مجھے حیرت ہی کیون قسمت سہیر دوام کرتی ہی
کہ آنکھین بند ہین منہ تک نہین دیکھا ہی گلشن کا

وہ دور بہشت ساقی ہین نہ ہو زنجیر ونکی حلقے مین
ہمارے ہاتھ ونکا عالم ہوا شیشے کی گردن کا

صدا دی سینہ بلبل ہین دلنی ٹوٹ جائیگی
سحر کو دست گلچین نے جو توڑا پھول گلشن کا

گداز ایسا کیا آہن کو خون گرم نے دیکھو
کہ کٹ سکتا نہین خنجر سے قسمہ میری گردن کا

نہین کہا ہم فروغ زیست اپنا بعد مردن بہی
رولاتا ہی ہمین ہنسکر شرارہ سنگ مدفن کا

نہایت ناتوان ہون نہ خنجر ہل سکون کیونکر
مری بالا کے گردن بوجھ ہی دیوار آہن کا

تری شمشیر نے پیدا کیا خم سجدہ کرنے کو
لہو چاٹا تا جائی کافر مسلمانونکی گردن کا

نکلہر اہی دل نالان بڑی مدت مین ہم سوچے
بلا لیتے ہین اب ونکو ارادہ ہو کہ دشمن کا

جھکی جاتی ہی گردن نیند کی جھونکو نسی محشر مین
تعلق تھا جو کچھ آنکھو نہین باقی خواب مدفن کا

مبارکباد کا انجام بہی آغاز ماتم ہے
چھری صیاد کی دیکھی جو منہ دیکھا تھا گلشن کا

زبان سے حسرت پیری کے باتین کیون سناتے ہو
ابہی تو نوجوانی ہی دیکھا و دل نہ جوبن کا

| ۱۹ | نسیم ایسی غزل لکھی تصدق روح سامع ہی<br>بشکل مہر چمکا نور مضمون طبع پر فن کا | ۱۳ |
|---|---|---|

اثر پیدا کیا ہی پیرہن نے جسم بیجان کا
نہین دیتا لہو تک زخم تو چاک گریبان کا

جنونکی تیز دستی سے نہ فرق آجای عصمت مین
عجب کیا چاک دامن ڈہکے بوسہ لے گریبان کا

جنونکی فصل مژدہ چاک پیراہن کا دیتی ہی
گلی ملنے کو آیا اسلیے حلقہ گریبان کا

مجھے آسائش دامان مادر سے تعلق کیا
کہ پروردہ ہون طفلی سی مین آغوش بیابانکا

گلونکے زخم لو دینے لگے اوٹھ باغبان جلدی
پڑا ہی جلوہ رخسار کس ماہ درخشان کا

کسی صورت کو استقلال دم بھر بھی نہین ملتا
اثر باقی ہی آنکھونمین مری خواب پریشان کا

لحد مین بہی نہ پہیلا پاؤن تک احسان ظالم کے
مزا چکھا ہی از تنگی آغوش زندان کا

کسی کو بھی گوارا صحبت مفلس نہیں ہوتی
نہ دیکھا شمع نے منہ ایک شب گور غریبان کا

کدورت سے تعلق کیا انہیں جو پاک طینت ہیں
نہیں ممکن جدا ہو خار سے دامن بیابان کا

جو آزاد ازل ہیں قید سے انکو تنفر ہے
جدھر سے چاہیے موجود ہے رستا بیابان کا

بجز امید باطل اور کچھ حاصل نہیں ہوتا
اثر ہے وعدۂ دلدار میں خواب پریشان کا

نظر آتا ہوں زندہ مر کے اک طفل [illegible]
اثر بخشا ہے مجھکو عشق نے مرگ سلیمان کا

۲۰ — ۱۰

نہ کیونکر بلبلیں چہکیں فقط ذکرہ سے میرے
نسیمؔ اب دہن رنگیں میں عالم ہے گلستان کا

اُدھیں ہیں بہت مجھے خواہش ہا جھگڑا نہیں انکا
وہاں دامن نہیں پایا صفا ثابت مطلع گریبان کا

بتاتی ہے وہ اپنا لطف ہیں ممنون پھر اونکا
اجل سے سامنا ہے آج اگر ظالم کی احسان کا

بہت یاد آوینگا جس وقت رخصت ہو گیا جوبن
تمہیں بھی ایکدن ارمان ہوگا میرے ارمان کا

نہیں لگتی پلک آٹھوں پہر ہیں حسن کے جلوے
نگاہ میں جھپکتا ہے تصور روی جانان کا

نہ کہنا تم مبارکباد مجھسے اپنے آنے کی
سہارا ٹوٹ جائیگا مری شبہائے ہجران کا

وہ پہلی پہلی بوسے لیا منہ جو عارض کا
ندامت سے عجب عالم ہوا اوس نو پشیمان کا

ندامت کیا بری شے ہے وہ ایکو جو بہت بیٹھے
نہیں منہ دیکھنے کے قابل امید پشیمان کا

میں ٹھٹکا ہوں تمہاری خوف سے جو میاں آتا ہے
نزادیتی ہے حسرت مجھے خواب پریشان کا

ہٹا دو ابر گیسو جلوۂ عارض میں فرق آیا
نقاب شام سے منہ چھپ گیا صبح گلستان کا

۲۱ — ۱۵

نسیمؔ اک طرز پر رہنا نہیں اچھا کہ ہر لحظہ
بدلتا ہے نیا انداز الفاظ غزلخوان کا

عروس فکر رنگیں کو خیال آیا جو تزئین کا
شگاف خامہ شانہ بنگیا زلف مضامین کا

بلا ٹالتی ہے بخشش سی بہا ہی چشم تر آنسو
ملی کچھ دامن خالی کو صدقہ روح غمگین کا

کھلا قرآن تو وہ سمجھے مرے شکوونکا دفتر
اٹھی شرما کے بالیں سے جب آیا وقت یٰسین کا

بہار آئی جھکاتے سر گلوں نے کیف مستی سے
پڑا ہے گردن ہر شاخ تر میں ہاتھ گلچیں کا

سیاہی جم گئی مضموں آہ سرد لکھنے سے
ہوا ہے بوند ہر قطرہ شگاف کلک رنگیں کا

بشکل مرغ بسمل اور بڑھ جاتی ہے بیتابی
دل مضطر کو طعنہ ہو گیا ہے نام تسکیں کا

عجب کیفیتیں دیتی ہیں اپنی داغ پیراہن
گماں ہے دامن گلرنگ پر آغوش گلچیں کا

جگایا خواب سے سوتے ہوؤں کو میرے نالوں نے
ہلایا آسماں پر جا کے بازو مرغ زریں کا

لگا دے ہاتھ تو تخت سلیماں ہو کے اڑ جائے
جنازہ بھی ہمارا ہے پری فوج اڑان گلچیں کا

ادھر بھی ہے زباں کلک مثل شانہ لفظوں سے
گماں ہر سطر پر ہے دامن گیسوئے پر چیں کا

درشتی چھو نہیں سکتی انہیں جو نرم طینت ہیں
نہیں ہے آنچ تو آنچ جسم پر گرمی شمع بالیں کا

وہ حسرت ہے دعا کو مطلب بیتابی سے میرے
کہ ہر سو ہے قلق وہ ہونٹ آ گیا فریاد آمیں کا

سپند نقطہ کرتا ہے قلم سیدھے سے لفظوں پر
نہیں کچھ خوف مضمون غزل کو چشم بد بیں کا

نہ پڑھیے شعر ہرگز کچھ سبکدوشی ہی بہتر ہے
اٹھائے کون احساں دوستوں کے شور تحسیں کا

| ۶۲ | نسیم اب قدردانی اشتیاق سامعیں پر ہے<br>دکھایا لطف ہم نے ہر طرح سے طبع رنگیں کا | ۱۷ |
|---|---|---|

ماتم بہت رہا مجھے اشک چکیدہ کا
آخر کو پاس آ ہی گیا نور دیدہ کا

نام فراق پھر نہ لیا ہم نے عمر بھر
تھا ذائقہ زباں پہ عذاب چشیدہ کا

اب وہ مزا نہیں لب شیریں کے قند میں
چوسا ہوا ہے یہ کسی خدمت رسیدہ کا

اے چرخ پیر زور جوانی سے درگذر
اب پاس چاہیے تجھے پشت خمیدہ کا

ابرو میں خم جبیں میں شکن آنکھ میں غضب
کیا مدعا ہے قاتل خنجر کشیدہ کا

دولت غرض نہ تھی جو دعا سے ہو حصول
تھا اور مدعا مرے دست کشیدہ کا

اے ساکنان چرخ ملے بچ بچ کے
طوفاں ہوا بلند مرے آب دیدہ کا

وہ ناتوانیاں ہیں کہ جسم ضعیف پر
جامہ ہے عنکبوت کے دام تنیدہ کا

بے دید وید ہیں نہیں آتے کسی طرح
گم آشیان ہی طائر رنگ پریدہ کا

اوڑتے ہیں ہوش کوئی بھلا کسطرح خموش
افسانہ تیرے وحشی از خود رمیدہ کا

اوگل خیال ہے عرق جسم کا ترے
شیشہ ہی دل ہمارا گلاب چکیدہ کا

یاد نگاہ مست ہی دل کو انتشار
پیمانہ ہے خراب شراب چکیدہ کا

قاتل خدا سے ڈر ہوس ذبح تا کجا
نالہ نہیں کسی کے گلوے بریدہ کا

مستی کے ولولونکا جوانی ہیں لطف ہی
پیری ہیں ہی بیان چاہیے قد خمیدہ کا

جلوے دکھا رہا ہے یہ فرش نہ مردینا
سبزہ مزار پہ ہے گیاہ دمیدہ کا

چڑہتی ہی روز چادر گل جلتی ہیں چراغ
یہ ڈہیر ہے ضرور کسی برگزیدہ کا

۲۲

بالوں کو اوسے سیم رنگو گے خضاب سے
کسکو چھپا بناؤ گے پشت خمیدہ کا

۲۳

جو عاشق ہو تو کچھ سمجھے یہ نکتہ آشنائی کا
ملا ہی حکم کیون سجدہ نہیں ہمکو جبہ سائی کا

نہیں از خود فراموشی کو ہی کم موت اور ہستی سے
کہ جلتے رہا ہی در در د آشنائی کا

نہیں ہی ایک دم فرصت بھلا دم لے سکیں کیونکر
کہ ہر دم میں ہمارے دم ہی افسون آشنائی کا

عبث حرف تکلم ہی لب خاموش پر تیرے
دہان تنگ شاہد ہی سخن نا آشنائی کا

نوبت شست وشو کی پاک طینت کب او ٹھاتی ہیں
مصفا ہر کدورت سے ہی خرقہ آشنائی کا

نہیں یہ مال سے کیا اصل فقیری ترک دنیا ہی
ہمارا ہاتھ کیا کم ہی نہیں کاسہ گدائی کا

فقیرون کے لیے دنیا و دین دونو مہیا ہیں
کبھی خالی کبھی لب ریز ہی کاسہ گدائی کا

وہ کافر ہی جو تجکو دور اپنے سے سمجھتا ہے
ہمارا دل ہی آئینہ تیری خود نمائی کا

جھکے زاہد کے سر پای صنم پر سجدہ کرنے کو
خدا کی شان بت کرنے لگے دعوی خدائی کا

مذاق خدمت صیاد مدت میں ملا ہمکو
مبارک ہو قفس اب فاتحہ پڑہیے رہائی کا

نہیں شرط وفا صیاد تنہا چھوٹ جاؤں میں
کہ طعنہ دینگے ہم صحبت مرے مجکو رہائی کا

قفس میں قید اجل جیسا و مرغ روح پہ بستہ
رہا روز قیامت پر بس اب وعدہ رہائی کا

تصور کھینچ اے حجلہ نشین کس طرح سے دیکھے
کہ آئینہ میں اک ہی لوٹ نظر سے پارسائی کا

نہیں لکھا جمال شمع پر انکی قسمت میں
حریصوں کو جلا دیتا ہے شعلہ پارسائی کا

ہوا ہے کل سے جزو اور جزو کل ہونا مقرر ہے
یہ چندیکے لیے کچھ تماشا ہے خدائی کا

لباس عاریت ہے جسم جن عنصر سے ہیں پیدا
نہیں ہے کوئی شے جسمیں نہیں جلوہ خدائی کا

نہ آئی وہ کبھی ہم تک بسر کی عمر فرقت میں
اثر کیا کیا ہوا آہ رسا کی نارسائی کا

کہاں کا وصل کیسا عشق کیسا لطف و غافل
قریب آیا زمانہ روح و قالب کے جدائی کا

حدیث نالہ میری آرزو میں سن کے روتی ہے
لباس ماتمی پہنا ہے ششماہے جدائی کا

رگ شمشیر منہ پھیر گیا قاتل کے خنجر کا
قریب آیا زمانہ جب مری مشکل کشائی کا

فروغ حسن میں خورشید تیرا ایک ذرہ ہے
قمر اک عکس ہے رخسار روشن کی صفائی کا

| ۲۴ | کلام آتش مرحوم سے بھی نالہ پیدا ہے<br>نسیم آگاہ تھا کچھ وہ بھی درد آشنائی کا | ۵ |
|---|---|---|

حیا بڑھنے نہیں دیتی ارادہ نوجوانی کا
اشارہ ہو کے رہ جاتا ہے چہرہ مہربانی کا

نہیں سنتا وہ اب دل لگا کر کوئی رغبت سے
مزا محفل میں تیری لٹ گیا میری کہانی کا

خیال وعدہ ہے امید کہ آنکھیں بند کیا ہونگی
نہ جائیگا نگاہوں سے تعلق پاسبانی کا

نگاہوں میں سبک ہوں اسکی چاہی کیوں ظالم
لہو ہلکا ہوا ایسا مزا دیتا ہے پانی کا

| ۲۵ | خیال وعدہ اونکا گو تسلی بخش ہے لیکن<br>نسیم اب تک وہی عالم ہے اشکوں کی روانی کا | ۱۵ |
|---|---|---|

سامنا ہو گئی نہ پاتے ای خدا برسات کا
بی صنم بہاتا ہے کسکو دیکھنا برسات کا

فصل کوئی ہو مگر رونا ہمارا کم نہیں
رہتا ہے بارہ مہینے سامنا برسات کا

جوش گریہ تا فلک پہنچا ہجوم رنج سے
اشک تر ایسے بڑھے ہے تہہ گھٹا برسات کا

بے صنم بھاتی ہے کب اے دل یہ فصل برشکال
قہر ہو آفت ہے ہمکو دیکھنا برسات کا

وہ خدا نے کسقدر ہم پر ستم دکھلا دیے
اس ہوا میں ہو گیا عالم ہوا برسات کا

کسکا دل ایسا دکھایا ہے کسی بیدرد نے
ہے جو اشک تر سے عالم جا بجا برسات کا

اسقدر آنسو بہائے ہیں کہ جل تھل بھر گئے
لوگ کہتے ہیں مہینا تو نہ تھا برسات کا

وہ مہینوں کا لگاتار ان میں برسانکی جھڑی
رنگ اشکوں کے مقابل کب جما برسات کا

چشم گریاں کو اجازت دیکے پچھتایا میں
دیکھلیں گے ایکدن ہم جو چڑھا برسات کا

غرق ہیں بحر ندامت میں سراپا آب ہم
ابر تر جیسے کہ ہو وہ غنچہ تھا برسات کا

بسکہ ملنے میں جھجکتا تھا وہ مغرور کو
آگیا مجھکو نظر اک صاعقا برسات کا

چشم تر کے ولولے ہیں چار دنکے واسطے
اے صنم رہتا نہیں موسم سدا برسات کا

ہوگیا لبریز صحرا اگئے لاکھوں بکے ٹھم
زور اشکو نہایت بڑھ گیا برسات کا

پھر وہی چہلیں وہی اٹکھیلیاں ہوں یار سے
جلد آجائے مہینا اے خدا برسات کا

| ۲۶ | کم ہوا رونا تو ٹھنڈی سانس بھرتا ہوں نسیم<br>فصل سردی کی ہوئی موسم گیا برسات کا | ۱۸ |
|---|---|---|

حرف اغیار لب پہ لا نہ سکا
وہ قسم ہوں جو یار کھا نہ سکا

اسقدر ضعف تھا کہ تیر انداز
تھی کمان مگر اوٹھا نہ سکا

مر کے ٹھنڈا کہیں نہ ہوجائے
اس لئے وہ مجھے جلا نہ سکا

جل کے دیکھو تو میری تربت پر
ایک آنسو بھی وہ گرا نہ سکا

اوٹھ نہ جائے رقیب محفل سے
مجھکو پہلو میں وہ بٹھا نہ سکا

تھا جو اشک عزیز خاطر میں
دیدہ تر مجھے بہا نہ سکا

حسن تیرا وہ ماہ تابان تھا
ابر گیسو جسے چھپا نہ سکا

دار فانی مقام لغزش ہے
کوئی اپنا قدم جما نہ سکا

ہملا کوے وقت تنہائے
حال دل یار کو سنا نہ سکا

جانتا تھا پڑے رہیں گے وہیں
اس لیے یار گھر بتا نہ سکا

نہ منا لڑکے وہ بہت چاہا
ایسے بگڑے کہ پھر بنا نہ سکا

دیکھکر بد دماغیاں اونکی
نامہ بر خط مرا اٹھا نہ سکا

کسطرح عرض مدعا کرتا
غیر کو پاس سے ہٹا نہ سکا

آرزو مند رہ گیا مجنون
میرے آگے فروغ پا نہ سکا

کینہ شوق رقیب تھا ہی دوست
کہ طبیعت سے تیری جا نہ سکا

کیا ندامت ہوی ہے قاتل سے
ناز خنجر گلو اٹھا نہ سکا

خوف تھا غش اونہیں نہ آجائے
ہیں شگاف جگر دکھا نہ سکا

| ۴۷ | ناتوان تھا نسیم اسد رجبہ<br>کہ وہ زنجیر پا ہلا نہ سکا | ۱۷ |
|---|---|---|

آباد غم و درد سے ویرانہ ہے اسکا
ٹوٹا ہوا جو دل ہے وہ کاشانہ ہے اسکا

جس دل میں کہ ہے شوق وہ پیمانہ ہے اسکا
جس آنکھ میں ہے کیف وہ میخانہ ہے اسکا

جب دیکھیے کہتا ہے وہی ذکر سناؤ
معلوم ہوا شوق یہی دیوانہ ہے اسکا

بیہوش اگر میں ہوں تو باہوش کہاں ہے
جو خلق ہی اس شہر میں دیوانہ ہے اسکا

ذرات ہے یہ مسکن انوار تصور
سینہ جسے کہتے ہیں پریخانہ ہے اسکا

جوبن کی صفائی سے پھسلتی ہیں نگاہیں
پڑتی ہے جدھر آنکھ پریخانہ ہے اسکا

اے دل ہوس وصل سے مشتاق ہیں محروم
جان اول دیدار میں بیعانہ ہے اسکا

جو سینہ روشن ہے وہ ہے منزل الفت
جو دل صفت شمع ہے پروانہ ہے اسکا

کہتے ہیں جسے حسن وہ ہے شمع جہانتاب
کہتے ہیں جسے عشق وہ پروانہ ہے اسکا

جب فصل گل آتی ہے صدا دیتی ہے وحشت
زنجیر کا غل نالۂ مستانہ ہے اسکا

دیکھا تو سفر روح کو ہوتا ہی اوسی سے
کہتے ہین جسے موت وہ پروانہ ہی اوسکا

گوہر سے فزون دیدۂ عاشق کے ہین آنسو
دامن مین ہی عشق کے جو دانہ ہی اوسکا

اگر گوش حقیقت شنوا ہی تو سمجھ لے
جو شور ہی اس دہر مین افسانہ ہی اوسکا

کچھ رتبۂ عاشق سے بہی ایجان ہو خبردار
سامان کسی روز سے شاہانہ ہی اوسکا

شہ عاشق صادق کی نہ چڑہ واعظ مکار
ہر حال مین جو حال ہے رندانہ ہی اوسکا

آگاہ نہین قصۂ منصور سے ابدل
دشمن ہون زن و مرد وہ یارانہ ہی اوسکا

٢٨ — ٥

کیا پوچھتے ہو حال نسیم جگر افگار
دیکھا جسے خوش وضع وہ دیوانہ ہی اوسکا

بگڑے وہ لاکہ طرح مگر غل نہو سکا
مین اپنے صد قسیان بہی قائل نہو سکا

گو ہچکیان رہین مجھے مینا کے یاد مین
لیکن ادا ترانۂ قلقل نہو سکا

ممکن نہین مرا دل پژمردہ شاد ہو
کھلا گیا جو غنچہ وہ پہر گل نہو سکا

اللہ رے جوش آپکی بخشش کے بعد بہی
اشکو نصیب میرے ترک تسلسل نہو سکا

٢٩ — ١٣

بگڑا ہوا مزاج سنبھلتا نہین نسیم
طعنوں کا اونکے مجسے تحمل نہو سکا

ہی رخصت جان چال مین بتلا نہین سکتا
رہوار ہی بہت تیز ہی ٹھیرا نہین سکتا

وہ ضعف ہی ایجان کہ کہین جا نہین سکتا
مین عمر گذشتہ کیطرح آ نہین سکتا

کچھ حال سے بہی کم ہے کنار لحد تنگ
آرام کہان پاؤن تو پہیلا نہین سکتا

قاصد کی طبیعت بہی ہوی خاطر نادان
سنتا ہی مگر یار کو سمجھا نہین سکتا

ہون خاطر پژمردہ کہان تازگی شوق
لطف چمنستان مجھے بہلا نہین سکتا

پوشیدہ ہون جسطرح ارادہ تر دل کا
ڈہونڈہی بہی اگر کوئی مجھے پا نہین سکتا

سیاح عدم قید تعلق سے ہین آزاد
دام رگ تن ہو جسکو الجھا نہین سکتا

دون رات بھڑکتے ہیں مرے جسم کے شعلے
پہنا ہا کوئی تار زخم جگر آ نہیں سکتا

تقصیر شب وصل ہے شکوہ بھی تمہارا
شرم آتی ہے تا نوک زباں لا نہیں سکتا

لاکھوں گرہیں ہیں دل عاشق کے پڑی سے
شانہ شکن زلف کو سلجھا نہیں سکتا

رکتے نہیں سیلاب عدم اشک کسی صورت
جب آنکھ سے ٹپکا کوئی ٹھیرا نہیں سکتا

رکتے نہیں گوش شنوا عاشق جانباز
دیوانے کو تیرے کوئی سمجھا نہیں سکتا

۳ — مشکل ہے قسیم اب کہ بسر ہوں وہ راتیں
کھوتی ہوے آرام بشر پا نہیں سکتا — ۱۵

مختصر ہوتے ہیں ای یار جو قابو ہوتا
خال بنکر ہیں ترا نقطۂ ابرو ہوتا

تیرہ بختی مجھے گر افعی پیچاں کرتے
جب بھی ای یار ترا سایۂ گیسو ہوتا

کبھی آغوش میں رہتا کبھی رخسار پہ پھر
کاش ای آفت جاں میں ترا آنسو ہوتا

خوب ہی پھر تو سمجھتا میں دل دشمن سے
ایک ساعت مرے پہلو میں اگر تو ہوتا

اور چندے نظر آتا نہ اگر روی سحر
طول شب سلسلۂ دامن گیسو ہوتا

خوب پہلو میں سلاتا تجھے بے کھٹکے میں
گر مرے پاس جگا یا ہوا جادو ہوتا

واہ کیا خوب گذرتی نفس چند ای دل
ہم بغل مجھ سے جو وہ یار پری رو ہوتا

نقطۂ بار سیہ کا مجھے رہتا دھوکا
ذرہ افشاں کا جو ہم صحبت گیسو ہوتا

ڈھنگ آتا جو اسے روز بدل جانیکا
میرا نالہ بھی مزاج بت بدخو ہوتا

جب سمجھتے تجھے ہم صاحب تاثیر ای دل
زیب آغوش جو وہ دلبر مہ رو ہوتا

دل نہ اٹکا کسی بے رحم سے ورنہ ہر دم
سامنے آنکھ کے آئینۂ زانو ہوتا

پھر تو بے آب ہزاروں کے گلے کٹ جاتے
خم شمشیر جو ہم صورت ابرو ہوتا

کچھ نہ کچھ صورت امید نظر آ جاتے
دھیان قاتل کا مری طرح جو یکسو ہوتا

سچ تو یہ ہے نہ پڑا بار محبت ورنہ
خم ہر طرح سے ہر سرو لب جو ہوتا

بعد مردن بھی دکھائی مری وحشت تاثیر
خاک ہو کر بھی ہین گرد رم آہو ہوتا

یہ ستم کاہے کو سہتے بت ظالم کے کبھی
ہمکو اپنے دل مضطر پہ جو قابو ہوتا

۳۱ — جا بجا شوخی خاطر نظر آئی ہے نسیم
کونسے شعر ہین تیرے کہ نہین پہلو ہوتا — ۱۰

چھپ چھپ کے ڈپٹ دیتے نظارا نہین ہوتا
مدت ہوئی ایجان اشارا نہین ہوتا

کٹ جاتی ہین ہم دولت دشنام سے خالی
کس دن یہ احسان تمہارا نہین ہوتا

دربان گھر کے ہین خفا ہوتے ہین اغیار
کس کس کا ترے در پہ اجارا نہین ہوتا

فرماتے ہین اغیار سے کیونکر نہ ملین ہم
آتے ہین احبا تو کنارا نہین ہوتا

اتنا تو کہو حشر مین دکھلائینگے صورت
مرجاتا ہی انسان جو سہارا نہین ہوتا

رکھتے نہین ہم پھر بھی اوس سینۂ عشاق
وہ دل جو ترے سر سے اوتارا نہین ہوتا

دکھلاتے ہین گو شمع صفت شعلۂ پنہان
لیکن تری محفل مین گذارا نہین ہوتا

کیون کھینچ کے شمشیر لگاتی نہین اک ہاتھ
مرجاؤن مین یہ بھی تو گوارا نہین ہوتا

ہر سو نہ سکتے ہین کہان صورت آرام
مدفن مین بھی اپنا تو اوتارا نہین ہوتا

۳۲ — آتی ہین نسیم ایسے وہ گھر پہ ہمارے
گردش مین جو طالع کا ستارا نہین ہوتا — ۸

شکوا ہی نہ غصا ہی کہ مین کچہ نہین کہتا
کیون آپکو ڈہر کا ہی کہ مین کچہ نہین کہتا

چپ رہنے دو دم بھر مجھے للہ نہ چھیڑو
اب اس سے بہتر کیا ہی کہ مین کچہ نہین کہتا

اوس لطف زبانی کو ذرا سوچیے دلمین
یہ عذر تو بیجا ہی کہ مین کچہ نہین کہتا

منہ میرا نہ کھلواؤ کہ ہو جائینگے لب بند
دیکھو بھی اچھا ہے کہ مین کچہ نہین کہتا

ڈرتا نہین جو دلمین ہو دشمن کو لگا دے
اوس پہ یہ ہویدا ہی کہ مین کچہ نہین کہتا

کیون رکتے ہو عادت سے ہون مجبور و گرنہ
کچہ آپسے پردا ہی کہ مین کچہ نہین کہتا

اب وہ بھی یہ سمجھا کہ سمجھا میری گھاتین — اس بات سے ڈرتا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا

| ۱۲ | ہر روز نئے ڈھنگ ہین خاطر کے تسلیم آہ<br>کل سے یہی سودا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا | ۳۳ |
|---|---|---|

گو طوق پڑا بوجھ مگر تن نہین رکھتا — کیا خوب گریبان ہے کہ دامن نہین رکھتا

ہین وسوسۂ رشتہ و سوزن نہین رکھتا — ہے اشک وہ موتی ہے کہ روزن نہین رکھتا

وہ پیچ اوٹھاتے ہین کہ فردای قیامت — جینے کی تمنا ہے سر مردن نہین رکھتا

گلشن کیطرح داغ مین رکھتا ہون ہزارون — ہر سینے پہ داغ ایک ہی گلشن نہین رکھتا

ہو جاتے ہین آنسو مری آغوش مین دریا — دانے کی تمنا ہو وہ خرمن نہین رکھتا

بنکر یار نہان ہون مین نظر سے — تکلیف کی امید بھی دشمن نہین رکھتا

اب کام پڑا اوس دل بیدرد سے ہمکو — ہولے سے بھی جو غربت شیون نہین رکھتا

صحبت کو اثر ہے یہ یقین کیجیے کیونکر — خاصیت بت ایک برہمن نہین رکھتا

ہر لحظہ ہے اک گردش نو مثل تصور — مین ایک جگہ صورت مسکن نہین رکھتا

کب سینۂ سوزان مین بھڑکتے نہین شعلے — کس روز مین کیفیت گلخن نہین رکھتا

ظلمت کدۂ دہر مین کیونکر ہو تمنا — جز شمع کوئی قامت روشن نہین رکھتا

| ۷ | کروٹ بھی بدلنے کی نہین جا ہے تسلیم آہ<br>مرکز بھی مین آسایش مدفن نہین رکھتا | ۳۴ |
|---|---|---|

کوئی شیشہ نہین اے رونق محفل ٹوٹا — آہ کی ٹھیس سے لگے آبلۂ دل ٹوٹا

پھیلا دام مین صیاد رہائی معلوم — باغ سے رشتۂ امید عنادل ٹوٹا

گھورتا ہے نگہ قہر سے کیون پھر پھر کر — کیا مرے ذبح مین خنجر کوئی قاتل ٹوٹا

قطرۂ زلف نہانی مین جو ٹپکا سر سے — مین یہ سمجھا کہ ستارہ لب ساحل ٹوٹا

مخلصی ور جنون سے ہوی حاصل ہمکو — ایک ہی جھٹکے مین ہر بند سلاسل ٹوٹا

کس بلا کی یہ صدا تھی کہ جگر پانی ہے
ڈھونڈنا خیر نہیں ہاے کہیں دل ٹوٹا

۳۵ — ۱۳

امتحان قوت بازو کا کیا جب کہ نسیم
شکر صد شکر کہ تنکا بھی بمشکل ٹوٹا

وہ شعلے ہیں ہجوم آہ آتشناک سے پیدا
صدای الحذر ہے گنبد افلاک سے پیدا

ہوئے مضمون عالی میری طبع پاک سے پیدا
ہزاروں آسمان ہیں ایک مشت خاک سے پیدا

جھکے شیشے کھلے آغوش ساغر دخت رز چمکی
اٹھو مستو ہوا ہے آفتاب افلاک سے پیدا

لگا نا منہ نہ اسکو قصد گستاخی مقرر ہے
تمنا ہے زبان ریشۂ مسواک سے پیدا

بچانا آنکھ کو دیکھو خلاف واجب عصمت ہے
کہ شبنم آرزو ہے حلقۂ فتراک سے پیدا

بس مردن جو دیکھا اول و آخر برابر ہے
وہی پھر خاک میں پایا ہوا جو خاک سے پیدا

ہوا ہی دولت ہمت نہیں ہے خاکساروں کو
کہ ہر دم تازہ خلعت ہے لباس خاک سے پیدا

نہ کیوں ہوں جلوہ ہای نو عروس لطف مضمونین
جو شانہ ہو ہماری پنجۂ ادراک سے پیدا

نہ پوچھی نکہت گل برق کو سونپی بچانے
وہ تیزی ہے تمہارے توسن چالاک سے پیدا

ڈرو انکار سے دیکھو ابھی ہے خیر لو سو تیر
نہوں کچھ اور تکلیفیں دل بیباک سے پیدا

نگہ کی لوٹ سے آنکھوں نہیں کیفیت پینے کی ہے
پیمانہ خال کا ہے یا کس تریاک سے پیدا

محیط موج خیز حسن میں ڈوبے نہیں ملتا
کہ ساحل ہو نہیں سکتا کسی پیراک سے پیدا

۳۶ — ۱۵

نسیم اب سینہ سے چمکا فروغ داغ بیتابی
طلوع مہر ہے صبح گریبان چاک سے پیدا

خدا جانے ہوا کس تفتہ دل کی خاک سے پیدا
کہ خوشے آبلوں کے ہیں نہال تاک سے پیدا

لحد پر ابر مایوسی ہوا افلاک سے پیدا
بھلا جز خاک کیا ہوگا ہماری خاک سے پیدا

غضب کی لذتیں تیر نگہ نے تیری بخشی ہیں
کہ لاکھوں حسرتیں ہیں بستۂ فتراک سے پیدا

وہ جلوہ ایک ہے دیکھی اگر چشم حقیقت سے
کہیں ہے نور ہیں ظاہر کہیں ہے خاک سے پیدا

عشق میں خیال و فہم سب بیکار رہتے ہیں — محبت سے وہ ہو جو کچھ نہ ہو ادراک سے پیدا

مقرر دل ہوا خون آ وہ سہنے دا اشک گلگون ہیں — عجب ہے جا بجا منزل بمنزل ڈاک سے پیدا

حلاوت ہی کلام تلخ میں شیرین بیانی کی — مزا کیا کیا ہی دشنام محبت چالاک سے پیدا

حجاب اکثر برہنہ خلقتوں کو کام آتا ہی — کفن زینت روح کی ہی جسم کی پوشاک سے پیدا

وہ لے دو چار کو لفظین تم ہی عالم کی ہلال ہین — کہاں تجھے سانپ ایسے شانۂ ضحاک سے پیدا

نہیں تجھ سی الفت ہی کسی طفل برہمن کی — نشان رشتۂ زنار ہوا افلاک سے پیدا

ادب آموز ہوں ہر سے طرز ہجا ہی ہین — مرے کیا کیا نہیں ہیں خاطر بیباک سے پیدا

اثر تھا گردش پیہم کا ایسا میری مٹی میں — ہوا دور تسلسل کاسہ گر کی چاک سے پیدا

سخن نا فہم سے تکلیف تحسین نامناسب ہے — نہو ہی تحبہ بیگانہ ادراک سے پیدا

عجب دور تسلسل ہے سمجھ میں کچھ نہیں آتا — کہ پیدا تاک دانے سے ہو دانہ تاک سے پیدا

| ۳۷ | نسیم اپنے سخن کے خوف سے حاسد دہلتے ہین<br>یہ رتبہ ہے ثنا ہی صاحب لولاک سے پیدا | ۵ |
| --- | --- | --- |

دل ہی قابو میں نہیں زور چلے کیا میرا — آج پرخاش یہ ہی مجھسے ارادہ میرا

کھینچ شمشیر یہان بھی ہین ارادے کچھ اور — آج جھگڑا ہی مٹا جاتا ہی تیرا میرا

نہ اوٹھا منہ سے کفن لوگ سمجھ جائینگے — ہاے رہنے دے لبس مرگ تو پردہ میرا

حسرتیں صید کی جنبش نہیں کرنے دیتیں — روکنے آے ہیں دشمن مرے رستا میرا

ہاے مرنے سے بھی راضی نہوا جی افسوس — حوصلہ کوئی بھی تمنے تو نہ دیکھا میرا

| ۳۸ | ولہ | ۱۶ |
| --- | --- | --- |

وصل کیواسطے کل کہہ گیا جانان میرا — آج کیا حال کرے گی شب ہجران میرا

بوسے دینے نہ لیے گو کہ اجازت بھی ملی — آپکا مجھپہ کرم آپ پہ احسان میرا

ہاے کیا قہر ہے کچھ میری طرح اب بھی — منہ چھپا لیتا ہی دلمیں مرے ارمان میرا

خوف تکلیف ہی سر کاٹیے اپنا کیونکر
روز محشر ماتا ہے آکر مجھے احسان میرا

ناتوانی کے اجازت نہ ملے گر چندے
ہاتھ ہو جائے گا پیوند گریبان میرا

مجکو باتین تری تاثیر کرین کیا واعظ
پاس ہے اوس بت بدکیش کے ایمان میرا

آنکھ کو دھیان ہے زلفونکی کہان ہو فرصت
ساتھ رہتا ہے مرے خواب پریشان میرا

سوؤن کیا ساتھ عدو کے تجھے پھر دیکھونگا
دھڑکے دیتا ہے مجھے خواب پریشان میرا

خبر وصل بھی سنکر یہ نہین خوش ہوتا
اسقدر یار سے آزردہ ہے ارمان میرا

چاہون جب چاک گریبان کو کرون قطع دہن
روکے کسطرح مرے ساتھ ہی احسان میرا

کب مجھے وصل پریرو کی خوشی تہی اے غم
کیون مکدر ہے مزاج شب ہجران میرا

صبح کے بعد جو سو جاتو یہ بولا کافر
ہای منہ دیکھیگا آکر وہ مسلمان میرا

ہای اس پاس مروت نے گرانبار کیا
پھر گلے آکے پڑا جیب سے گریبان میرا

چارہ گر رکھ نہ کسی داغ جگر پہ پھاہا
کیون بجھاتا ہے چراغ تہ دامان میرا

بوسے لیتے ہین لبون کی گلہ بد عہدی سے
روز منہ چومتے ہین شکوۂ جانان میرا

| ۳۹ | کثرت گریۂ الفت سے یہ عالم ہے تسلیم<br>کم سمندر سے نہین گوشۂ دامان میرا | ۱۵ |
|---|---|---|

ہمدل بے سبب ہے جہان تنگ رو میرا
کسی کی جستجو مین ہے دل پر آرزو میرا

پریشانی کی پہلو مین دل افگار کی شکلین ہین
خبر کچھ اور دیتا ہے یہ لطف گفتگو میرا

مہیا ہے مجھے سامان ہر دم بادہ نوشی کا
جو آنسو بھی تو ساغر چشم ہے دل ہے سبو میرا

نہین ممکن جو کچھ ممکن نہو مر جانیوالونکو
لب خنجر کا قاتہ توڑ دیتا ہے لہو میرا

امید بخیہ سے عاشق ہمیشہ پاک دامن ہین
رہیگا تا قیامت چاک سینہ بے رفو میرا

ہوا ہون پاک دامن اوس ستمگر کی محبت سے
یقین ہے دوست ہو جائیگا شرماکر عدو میرا

جسے سمجھے تھے اپنا اوسیکو مدعی پایا
کسی کو کیا کہون دشمن مرا دل ہے عدو میرا

نہین سوا کریگا مجکو نا دم غیر کو دشمن
غضب کیا کیا نہ اٹھیگا یہ جوش آرزو میرا

محبت کا تعلق عاشق و معشوق سے چھٹ نہین سکتا
جدا ہوتے نہین ملجاتا ہے خنجر سے گلو میرا

نہ دیکھین آنکھ اوٹھا کر اس طلسم چند روزہ کو
کسیکی کیا رہے پروا اگر حامی ہو تو میرا

اجازت تجکو دیتا ہون خوشی سے قتل کر لیکن
مناسب ہے رہے قاتل خیال آبرو میرا

کہی جو بات دل خوش کر دیا یار پریرو کا
انہین یاد آئیگا برسون حسن گفتگو میرا

چھٹے گا چھڑائے سے ہزارون حور عین مجھ سے
بہار دامن جلاد دیکھے گا لہو میرا

تشفی کے لیے احباب کہدیتے ہین گھبرا سے
نہ دے گا نام ہونے سے بھی یار خوبرو میرا

| ۱۰ | نسیم اس برہمی سے اب مجھے ثابت یہ ہوتا ہے<br>بہت ابتر کریگی حال زلف مشکبو میرا | ۱۳ |
|---|---|---|

حشر کے روز اگر داد طلب دل ہوگا
لب ہلانا مرے جلاد کو مشکل ہوگا

ہاتھ پر چڑھ جائینگے لاکھون کے دم حشر الہی
چاک زخمون کی طرح دامن قاتل ہوگا

حشر کو نامۂ اعمال دکھائینگے بشر
میرے ہاتھون مین فقط آبلۂ دل ہوگا

کیا عجب چونک پڑی خواب گران سے ہر گل
نالہ کرتے نہین بھی احسان عنادل ہوگا

بوسے بے ہنسکر جو لب یار کے لیتا تھا
ساقیا جام نہ ہوگا وہ کوئی دل ہوگا

کہتے ہین قتل کرین گے وہ لحد پر آکر
فیصلہ آج ہمارا سر منزل ہوگا

ہو گئی قتل مین تاخیر تو یہ جوش کہان
قصد قاتل کی طرح شوق بھی باطل ہوگا

دو لیے ہین نفس چند کہ تا وسعت عمر
کچھ دنون مین نہ یہ لیلی نہ یہ محمل ہوگا

آج غنچون نے صدائین جو نہین دی ہین شاید
کچھ صبا کو ادب خواب عنادل ہوگا

| ۱۸ | قدر رہنے کی نہین بات جو بگڑے گی نسیم<br>قدح مہر بھی اک کاسۂ سائل ہوگا | ۱۴ |
|---|---|---|

اس سے مرنا مجھے اپنا قلق جان ہوگا
اک نہ دیکھے گا مجھے وہ تو پشیمان ہوگا

گر یہی آپکے انکار رہینگے تا صبح — وصل کی شب یہ گمان شب ہجران ہوگا

تو سلامت ہے تو عالم کو کریگا مجسا — ہائے پھر کون مرے حال کا پرسان ہوگا

ہائے میرا یہ ہوا حال کہ تجسا بیدرد — خاص اسواسطے آتا ہے کہ پرسان ہوگا

مین تو عاشق ہون غلط آپسے لوگون نے کہا — شکوہ اسکو نہ سمجھیے کوئے ارمان ہوگا

ایک دل دو ہمین ہوس تیرے ستم سے افزون — یہ وہ آئینہ ہے تو دیکھکے حیران ہوگا

دم تو نکلا بھی مگر دل سے نہ پیکان نکلا — یہ بھی شاید اوسی بیرحم کا ارمان ہوگا

کیون ڈراتے ہین یہ واعظ کہ خبردار سحر — کیا جہنم بھی کوئی کوچۂ جانان ہوگا

زندگی ہے نہیں مشکل شب تنہائی مین — بے ترے مجکو تو مرنا بھی نہ آسان ہوگا

کیا سبب آپنے دی قیس کو مجپر ترجیح — آدمی مین بھی ہون وہ بھی کوئی انسان ہوگا

تم مرے بیٹھے ہو بگڑوگے کہون یا یہ کہون — ابتو جو نکلیگا منہ سے مرے ارمان ہوگا

قتل کر رحم کے بدلے کہین جل ہو مشکل — مجکو اس جینے سے مرنا بہت آسان ہوگا

مین تو مرتا ہون فقط حشر مین جینے کے لیے — کہ مرے ہاتھ مین وان آپکا دامان ہوگا

دینگے کیون رخصت برخاست تمہاری آنکھین — جو یہان آئیگا وہ آپکا مہمان ہوگا

سخت جانون کے لیے موت کہان او ظالم — سم بھی دیگا تو مرے حق مین وہ درمان ہوگا

بیٹھنے دیگی نہ گوشے مین بھی وحشت مجکو — صبح کو زیر قدم صحن بیابان ہوگا

دیکھین کیا اوسپہ گزرتی ہے خدا رحم کرے — ہائے وہ اشک جو میرے تہ دامان ہوگا

| ۱۱ | کثرت داغ جدائی جو یہی ہے تو نسیم<br>ابتو اپنا بھی جگر رشک گلستان ہوگا | ۶۲ |
|---|---|---|

زمانے مین کوئے ایسا نہوگا — جو تیرے حسن پر شیدا نہوگا

ازل سے ہے یہی عصمت مآبی — کسی نے آپ کو دیکھا نہوگا

اوٹھاتا ہے ندامت کس لیے تو — یہ درد ایسے چارہ گر اچھا نہوگا

ہزارون مرگئے لیکن نہ دیکھا
کوئی تمسا بھی بے پردا نہوگا

کسے دیتے ہین یہ نیچی نگاہین
کہ بالاے زمین کیا کیا نہوگا

وہ جس رستے سے نکلے دیکھ لینا
کہ اوس رستے مین پھر رستا نہوگا

قیامت جسکو کہتے ہین وہ ہی پھر
کنارِ قبر مین مردا نہوگا

اگر خادم کو یہ جنت مین پونہچا
وہان کیا آپکا چرچا نہوگا

نئے دہکی یہ ہے تو بندہ پرور
نہ دوگے دل تو پھر اچھا نہوگا

بناکر حضرت واعظ کو نافہم
نہ سمجھو یہ کہ کچھ سمجھا نہوگا

| ۱۱ | نسیم اب اونکی باتون پہ نجاو<br>بھلا کل وعدہ فردا نہوگا | ۳۳ |
|---|---|---|

ہمنیہ جو کچھ ہوا سب آپ پہ کہل جائیگا
بندہ پرور دیکھنا جب وہ کسی پر آئیگا

بخت بد دشمن فلک بیزار خویش و اقربا
کسکو رحم آئیگا مجپر کون اونہین سمجھائیگا

تیغ زنگ آلودہ خنجر کند بازو ناتوان
مجکو مرنے کے لیے جلاد بھی ترسائیگا

فاتحہ پڑہیے کہ رکنے کا نہین تیر نگاہ
اونکو اس سے کیا غرض کوئی اگر مرجائیگا

کیون نہ صدقے ہون نہین اپنے جرم بے تقصیر کے
قتل کے بعد ایک مدت تک نہین شرمائیگا

منہ پہ گلگونہ لہو کا ہے مگر شرم سے
دیدۂ جوہر نیام تیغ مین چھپ جائیگا

پاکدامن فیض ابرِ تیغ کر سکتا نہین
رنگ خون قاتل کی پیراہن سے کیونکر جائیگا

صدقے اوس دشنام کے جو آپکے منہ مین ہے
ایسے جامی مختصر کوئی کہان سے پائیگا

جان جائیگی بلا سے فتح پر راضی ہو نہین
اونکا ناز تو بھلا سینے پہ میری آئیگا

گو تقاضای اجل ہے جان لب پر ہے مگر
اور بھی کچھ دن ہمین وعدہ ترا ٹھہرائیگا

| ۱۱ | تار تک کھچتے نہین اس کمان ابروی نسیم<br>اشک اگر آنکھ مین کیا کیا ہمین شرمائیگا | ۴۴ |
|---|---|---|

بہلا آسان ہو کیونکر موشگافی فکر مشکل کے
کہ ہر عقدہ بشکل نہ لفظا بستہ ہوتا ہے

دکہا دیتا ہی ہر ساعت نیا گہر جوش بیتابی
سدا نقل مکان مانند گرد جستہ ہوتا ہے

کچہ ایسے دونو مصرع ایک جا بندہے ہیں مضمون میں
کہ سامع کو گمان ابرو پیوستہ ہوتا ہے

| ۲۹۸ | وله | ۹ |
|---|---|---|

دکہاتا ہی جو ہمی پہر مژدۂ بیداد دیتا ہی
مبارکباد بیتابی ہمیں صیاد دیتا ہی

کبہی کچہ ہی کبہی کچہ ہے مزاج یار کی صورت
مزا آنکہوں میں کیا کیا عالم ایجاد دیتا ہی

وہ محتاجی ہوئی ہی دولت تقدیر سے حاصل
کہ سایہ بہی نہیں یان ہم من فریاد دیتا ہی

نہ بازو میں ترے قوت نہ خنجر میں روانی ہے
ہمیں تکلیف بیجا کس لیے جلاد دیتا ہی

لہو کیسا فراق روح ہوتا ہی کوئی دم میں
ندامت کیوں ہمیں ای نشتر فصاد دیتا ہی

نہ توڑیں آجتک بہی بیڑیاں وہ جنون تو نے
جہکاؤں کیوں نہ سر طعنے مجہے حداد دیتا ہی

یہ کیوں گہبرا گئے فریاد بیتابی سنی ہی بیار
دعائیں تمکو کوی بندۂ آزاد دیتا ہی

سنائینگے نوید قتل وہ شاید کہ پہلی سے
مجہے جوش سر ماتم مبارکباد دیتا ہی

| ۲۹۹ | نسیم دہلوی تو بہی مگر شاگرد مومن ہے<br>کہ ہر ہر شعر لطف بندش استاد دیتا ہی | ۳ |
|---|---|---|

یہ حالت ہی تسلی کیا تو ایدم باز دیتا ہی
کہ نالہ بہی ہمیں ہیں اب نہیں آواز دیتا ہی

مناسب ہے مبارکباد بیتابی تو دے جاؤ
کہ دل سینے میں اب کیفیت پرواز دیتا ہے

جو پہلے کہہ چکے تہے پہر وہی کہنے لگی اوس سے
مرا انجام بہی کیفیت آغاز دیتا ہے

| ۳۰۰ | وله | ۴ |
|---|---|---|

قفس ہے دوش صیاد جفا طینت کا پہیرا ہے
مقام گلشن ایجاد دم بہر کا بسیرا ہے

متاع عالم اسباب چند انفاس رحلت ہیں
زر و سیم و جواہر کچہ نہ تیرا ہی نہ میرا ہے

کہاں تک کروٹیں بدلا کریگا خواب ہستی میں
ذرا کہول آنکہ او غافل کہ دم بہر میں سویرا ہے

| | |
|---|---|
| چھپا دن دور ہے منزل اوٹھا جلدی قدم غافل | فروغ زندگانی چند دم ہے پھر اندھیرا ہے |

| ۳۰۱ | ولہ | ۳ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| محتسب بالغ مے ہی ہمین دیوانہ ہے | جب جھپٹی بہروسے شیشہ وہی پیمانہ ہے |
| ادب بادہ پرستی نہ گیا مستی مین | صورت کعبہ طواف در میخانہ ہے |
| بے نیازی ہے مجھے اور لحد کو یکسان | بے ہوس ہین ہمین تو بی در مرا کاشانہ ہے |

| ۳۰۲ | ولہ | ۱۶ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| نئے ڈھب کا کچھ جوش سودا ہوا ہے | خدا جانے اب کے مجھے کیا ہوا ہے |
| تعلق اون آنکھون سے پیدا ہوا ہے | بہت دن کا یہ خواب دیکھا ہوا ہے |
| نہ عالم مین مجنبا نہ مجسا جہان مین | نہ ایسا ہوا ہے نہ ویسا ہوا ہے |
| نہ لے قیس آگے مرے نام وحشت | ابھی کل کے ہی بات پیدا ہوا ہے |
| پھر اوٹھتا ہے درد محبت جگر سے | وہی حال اگلا سا پیرا ہوا ہے |
| گھر بار ہے دیدۂ اشک زا سے | مرا دامن آغوش دریا ہوا ہے |
| دہ وادی ایمن پہ موقوف کیا ہے | ہمارا ہر اک دشت دیکھا ہوا ہے |
| ذرا دم تو لینے دے ای چشم جادو | بڑی مدتون مین دل اچھا ہوا ہے |
| کہا مینے تنہا ہی ہی بات سن لو | کہا ہنسکے تمکو تو سودا ہوا ہے |
| ترستے ہہ ہیر نوجوانے تمہارے | ابھی کیا ہوا ہے ابھی کیا ہوا ہے |
| حجاب نظر سے کھلے بھید دلکے | عبث ہمسے ظاہر مین پردا ہوا ہے |
| ہمارے تمہارے تو ہین دلکی باتین | سنا تو اگر اسکا چرچا ہوا ہے |
| نہ گھبراؤ جانا ابھی ہم بھی سمجھے | کہین اور بھی آج وعدا ہوا ہے |
| سنا ہین گے ہم آج تو لیجیلین گے | بہت روز امروز فردا ہوا ہے |
| اگر تم بھی دیکھو تو رونے لگو گے | مری جان یہ حال اپنا ہوا ہے |

| ٣٠٣ | نسیم اب کہان قدردان سخن ہین<br>کہتے شعر یہ بھی جو چرچا ہوا ہے | ۸ |
|---|---|---|

پیتے ہین مے گناہ بقصد ثواب ہے
اے چارہ گر ندامت بیجا نہ کیجیو
زاہد معاف ضبط طبیعت نہین ہین
بیداریان ہین دیدۂ زنجیر کیطرح
اے شور حشر شہر کہ فرصت نہین ہین
اے شیخ طول ریش مقدس گھٹائیے
اے بیخبر قریب ہے فردا ہی باز پرس

مستی کے ولولے ہین زمان شباب ہے
دل چاک ہو چکا ہے جگر آب آب ہے
ساغر چھلک رہی ہین ہوا ہی شباب ہے
وہ آنکہ ہی از لسے جو محروم خواب ہے
ہین غفلتون کے جوش جوانی کا خواب ہے
حد سے زیادہ جو ہی اوسی پر عذاب ہے
ہشیار ہو کہ جلد زمان حساب ہے

| ٣٠٤ | دیکھا نگاہ غور سے ہمنے جو اے نسیم<br>ہر شعر اس غزل کا ترے انتخاب ہی | ۱۶ |
|---|---|---|

لب پر اک پردہ نشین کا شکوۂ بیداد ہی
ہو چکی رسم اسیری دل نہایت شاد ہی
ہو لیتی ہین کب نگاہین چشم جادو خیز کے
گہر کہان ویرانیان بستی ہین ہجر یار مین
دی صدا ہی کوس حلت ضرب شمشیر نے
صورت گل جلوہ گر ہین داغہای دوستے
لفظ بس سے پاک ہوتی ہی حدیث عاشقے
خاکساری مین بھی ہو نہین اسقدر عالی مزاج
پوچھے گر پوچھتا ہی خون عاشق کر مزہ ہے
غم نہین گر چپ دہان زخم ہین خندہ زن

میرے نالے ہین اچھوتی پارسا فریاد ہی
حلقۂ زنجیر آغوش مبارکباد ہی
ہمکو سامان فراموشی سب اپنا یاد ہی
اب ہمارا خانۂ دولت خراب آباد ہی
خندۂ زخم جگر شور مبارکباد ہی
کعبۂ دل مین بہار گلشن شداد ہی
اپنا افسانہ تو قید ختم سے آزاد ہی
ہم گریبان ہلال اب دامن فریاد ہی
چند ساعت تر زبان خنجر جلاد ہی
مین ہون آزردہ بلا سی میرا قاتل شاد ہی

سخت جانی کا برا ہو منفعل کیسا کیا
موت کو اریان آیا تا دم مرا چلا دیا

جلد آ فصل بہارے آرزو مین تاکجا
مدتون سے اشتیاق خانۂ صیاد ہی

دیکھیے کیونکر گذرتی ہین جفا کی صحبتین
ہین اسیر نو ہون نا واقف مرا صیاد ہی

آپسے تو منہ نہین کھولا مگر مجبور ہین
ہمت دلوانگی منت کش جلاد ہی

اتنے جی او ٹھتی ہین کب تک انتظار تیغ تیز
مرغ جان بدت سی اپنا آشیان بر باد ہی

| ۳۰۵ | سبزہ رنگان جہان کو روز و شب دیکھو نسیم<br>دیدکے قابل بہار گلشن ایجاد ہی | ۷ |
|---|---|---|

عجب تیر نگہ مین کچھ اثر ہے
نہ بر مین دل نہ سینے مین جگر ہے

مآل عاشقے کیا پوچھتے ہو
جگر کے پار ہر تیر نظر ہے

وہ جیسے صبح ویسی ہے شب ہجر
غضب کی رات آفت کی سحر ہے

قفس چھوٹا عجب صورت سے ہمنے
نہ بازو ہی نہ گردن ہے نہ سر ہے

تمہین کیا ہمپہ جو گذری سو گذری
حساب ایجان ہمارا حشر پر ہے

لگے لو شمع سان اک شعلہ رو سے
بلا سے سر کٹے اب کسکو ڈر ہے

| ۳۰۶ | غرض مطلق نہین مجھکو کسی سے<br>نسیم اپنے خدا ہی پر نظر ہے | ۹ |
|---|---|---|

راز مخفی لب تلک آتی کہان مقدور ہے
دل ہمارا جلوہ گاہ شاہ مستور ہے

ایک شعلہ داغ سوز انکا ہی میری آفتاب
آسمان نیلگون دود تن محرور ہے

دل مرا پیری مین ہی محو خیال لف یار
نافۂ مشک ختن پر پردہ کافور ہے

ساقیا مین زخمی تیغ نگاہ مست ہون
ہر دہان زخم مین خون بادۂ انگور ہے

ناتوانی سے خط بار یک ہی ایسا بدن
ہو چلین ہین مدتین زنجیر پایی مور ہے

حسن عالمتاب سی تیرے مثال مہر کیا
یہ سراسر نور ہے وہ اک چراغ دور ہے

اگر کسی صورت نہین کاشانۂ تن خلد سے
ہو گیا بیہوش جسپر آنکھ تیری پڑ گئی

ہر نفس دل جلوہ گاہ حسن رشک حور ہے
کسقدر لب ریز مستی نرگس مخمور ہے

۳۰۷ | اور بھی شاعر زمانے مین ہین اکثر ای تسنیم<br>پر جناب پاک کا سجدہ اور ہی دستور ہے | ۱۶

یاس ہو کر کچھ دنون ہم چشم بسمل مین رہے
داغ بنکر مدتون دامان قاتل مین رہے

اُلٹے شکوے طعنے بے سود اقرار دروغ
جو تمھارے منھ سے نکلی سب کے دلمین رہے

خاطر گل عاشقونکو بھی جو منظور مزاج
نے اثر ہو کر اثر شور عنادل مین رہے

اونکو نیند آئی نہ اپنے آنکھ جھپکی ایکدم
ذکر ہو کر رات بھر ارباب محفلمین رہے

سادہ لوحی دیکھنا وعدہ جو ظالم نے کیا
تا سحر ہم انتظار عہد باطل مین رہے

کثرت تکلیف سے ہم آب نالے ہو گئے
لب پر آئی یا کبھی بیمار کے دلمین رہے

خنجر قاتل کے ایذائین اجل کے سختیان
روح بسمل کیطرح ہر وقت مشکل مین رہے

اشک ناطاقت کیصورت ہر قدم پر گر پڑی
وہ مسافر ہستی کبھی آ کر نہ منزل مین رہے

توبہ ہی سو بھی اسباب آفرین ہمکو کہو
ہم خیال یار بن کر یار کے دل مین رہے

پھر بیجا حجت بے سود تقریر فضول
جوش کس کس کے مزاج مرد جاہل مین رہے

تیرہ بختی نے بھی کہلائی ہمین آخر فروغ
داغ ہو کر ہم کنار ماہ کامل مین رہے

نام آزادی زبان پر آ گیا تھا اسلیے
پاؤن پکڑے مدتون قید سلاسل مین رہے

خشم ناصح طعنہ احباب تکلیف فراق
زندگی جبتک رہی کیا کیا قلق دلمین رہے

دیدہ گریانکی عزت کسقدر ویرانی کے
اشک جو ٹپکے مرے دامان ساحل مین رہے

نقش سے کے امید نے نقشا دگرگون کر دیا
تا فراق روح و تن ہم فکر عاقل مین رہے

۳۰۸ | اونکے گالونکی تھی ہم مشتاق برسونسے تسنیم<br>اس لیے شب بھر تیونکی بھی محفل مین رہے | ۱۳

| | |
|---|---|
| کسقدر قید تعلق سے طبیعت پاک ہے | دامن مدفن ہمارا اسو جگہ سے چاک ہے |
| تاہم خاموش یہ کسکا تہ افلاک ہے | غنچے ہین لب بند ہر گل کا گریبان چاک ہے |
| کوئی بھی عریان زمانے مین نظر آتا نہین | جسم سمجھے ہین جسے وہ روح کی پوشاک ہے |
| مفسدی اوٹھتے ہین سارے فرق فتنہ ہا نہین | ملگئے جب عاشق و معشوق جھگڑا پاک ہے |
| عصمت جاوید شکل دیدۂ زنجیر ہے | آنکہ اپنی تہمت نظارگی سے پاک ہے |
| کس غضب کے شوخیان ہین حلقۂ زنجیر مین | بے نگاہی ہے مگر کیا دیدۂ بیباک ہے |
| ایکدن وہ تہا کہ تہین بالای مسند کوشن | ایکدن وہ ہے کہ ہم ہین یا کنار خاک ہے |
| خصمت ای توبہ معاف ای پاس تقوی آجکل | دلولے ہین مستیونکی خشت رز کی تاک ہے |
| فکر آرایش نکر قاتل مرا سر کاٹ لے | ہان اسی تکمی کے قابل حلقۂ فتراک ہے |
| اپنے دم تک ہے فقط آباد منع زانکی ہوم | ہم نہین تو دیدۂ زنجیر مین پہر خاک ہے |
| مژدۂ راحت مبارک ہو تجھے ای ہمنفس | یہان تو اکدل ہے سو وہ بھی کس طرح غمناک ہے |
| اب خدا کی ہمارے عصمت دلوانگی | گھور رہتے ہین دیدۂ زنجیر بیٹہ جب تاک ہے |
| ۳۰۹ ٹپک رہی ہین زیر دفن شور الفت سے نسیم | مرکی بھی دلکو خیال ردۂ آتشناک ہے ۸ |

| | |
|---|---|
| سفر ہے دشوار خواب کبتک بہت بڑی منزل عدم ہے | نسیم جاگو کمر کو باندھو اوٹھاؤ بستر کہ رات کم ہے |
| نسیم غفلت کے جل رہی ہے ہما مند رہی ہین قضا کی نیند آ نہ پا | کچہ ایسا سوئے ہین سونیوالی کہ جاگنا حشر تک قسم ہے |
| جوانی و حسن و جاہ و دولت چند انفاس کے ہین جھگڑے | اجل ہے استادہ دست بستہ تو نیند غنیمت ہر ایکدم ہے |
| بسان ہست سوال سایل تہی ہوین ہر ایک مدعا سے | نیاز ہے بی نیاز لیوین بغل مین دل صورت صنم ہے |
| مآل کار جہان فانی کبھی نہین ایک قاعدی پر | جو چار دن ہے وفور حسرت تو بعد وسکی غم و الم ہے |
| دریغ کرتا نہ دور بازو مثالی ساری کدورتونکو | ہوس رہ جاتی کوئی قاتل کہ سر ہے خنجر وہ دم ہے |
| زبان کو بہک رہی ہے سرور و شنیعہ جوش پر ہے | ملی وصال تمنا ہر ایک لب سے ابھی بہم ہے |
| ۳۱۰ یہ مصرع تخمیر مصیبت کمال ہمکو پسند آیا | نسیم جاگو کمر کو باندھو اوٹھاؤ بستر کہ رات کم ہے ۷ |

نہ سمجھے ہائے یہ آغاز بد انجام ہے — میری رسوائی مین اونکا بھی تو آخر نام ہے
وصل مین انکار تیرے ہجر مین دل بیقرار — کب مجھی راحت ملی کسدن مجھے آرام ہے
وا ہی حسرت موت آتی ہی نہ یار آتا ہی پاس — عاشقی شاید کسیکے قسمت ناکام ہے
صبح سے تا شام رہتا ہون ہمیشہ منتظر — مہربانی پر تری کیا کیا خیال خام ہے
کوٹھے پہ سونے کو گیا آیا ہی وہ آرام جان — آج جو نالہ ہے میرا آشنای بام ہے
جذب دل و کے ہوی ہی تجکو دفن پر مرے — ورنہ سبکے واسطے ایجان اذن عام ہے

| ۳۱۱ | کیا برا ہوتا ہی جھگڑا دوستی کا ای نسیم<br>بیگنہ عاشق ہمیشہ مورد الزام ہے | ۶ |
|---|---|---|

او ضعف سے اب یہ حال تن ہے — سایہ مجسم بدن ہے
یہان تن ہی نہین ہی لاغری ہے — ہمکو کیا حاجت کفن ہے
مثل نکہت ہین جامے کیا — اپنا تو بدن ہی پیرہن ہے
ہون بلبل بوستان تصویر — بیخوف خزان مرا چمن ہے
ہون کشتۂ تیغ شرم جانان — ہر زخم کا بیزبان دہن ہے

| ۳۱۲ | لاریب نسیم دہلوی تو<br>استاد نزاکت سخن ہے | ۷ |
|---|---|---|

سوز فرقت سے یہ گرمی پر اشیون ہے — جو گرا اشک یہان آبلۂ دامن ہے
بلبل روح دم قتل چہک کر نکلے — چمن جوہر شمشیر نہین گلشن ہے
مرگئے ہم مگر اسکے نہ گئے خاموشی — دہن زخم ہی گویا دہن مدفن ہے
کسقدر زخم مژہ جلد بھرا دامن نے — جانب اشک پھٹی آنکہ تو بیروزن ہے
بچ رہا تھا جو ستم جادر گلنے بخشا — قطرۂ شبنم کا مجھے آبلۂ مدفن ہے
محتسب کیون نہ ہے میرے طرف سے بدظن — آبلہ کا ہیکو ہے شیشۂ بگردن ہے

| ۳۱۳ | کیون جنازے سے لپٹ کر وہ بت رو لی نسیم<br>کفن لاش ہے کیا پیرہن دشمن ہے | ۹ |
|---|---|---|

بلا ہی کون جان پر ہو سکے آفت کا ساماں ہے
تقاضا طفعی ہرن تری زلفونکی افشان ہے

گلو سے تا کمر گھٹ بڑھ رہی ہے سیل گریہ کے
کبھی طوق گریبان ہے کبھی زنجیر دامان ہے

خیال یار کے بیٹھے ہین جو کیدار آنکھون مین
کہان سے نیند آئی ہر دم دیدہ نگہبان ہے

دو رنگی سے نہین خالی تقاضا ہی تمنا ہے
کبھی بوسونکی حسرت ہے کبھی وصلت کا ارمان ہے

ارادے تھک گئے رخصت طلب ہے طاقت وحشت
کہانتک طے کرین ہم منزلون طول بیابان ہے

ہزارون کوس سے دلکو بھی کہ کہکے لاتے ہین
وہ ٹہا جلدی قدم وہ دیکھ آگے کوچۂ جانان ہے

نظر پڑتی ہے جس منہ پر وہین اک شعلہ روشن ہے
تماشا دیکھ لی عاشق ترا سر وچراغان ہے

پڑی زنجیر پیرون طوق لپٹا آکے گردن مین
جنون میرا اسیر آرزو سامان زندان ہے

وہی فت ہے دیوانیکے تیرے بعد مردن ہے
ہوا کے ساتھ گرد نبر غبار تن پریشان ہے

| ۳۱۴ | ولہ | ۱۲ |
|---|---|---|

کہین کیا دست وحشت کا کہانتک ہم پہ احسان ہے
گلا تک تار گریبان ہے نہ باقی تار دامان ہے

مقام سیر ہے کنج لحد ہے یاد گلرو سے
جگر کے داغ گلشن ہین کفن صبح گلستان ہے

پڑی ہی لو او چالاکی جبھی جو پاؤن مین کانٹے
کہ پائی آبلہ اپنا ہر اک خار مغیلان ہے

یہ حالت ہے کہ ہے زنجیر بھی محتاج نالی کے
ہلا سکتے نہین پاؤن یہانتک تنگ زندان ہے

بھلا کیا زندگی کا لطف مجسے ناتوانکو ہو
کہ ہل جانا سر مو کا قضا کا میرے سامان ہے

مرا لطف اسیری ماتم صیاد ہے ایدل
سر آغوش قفس تک آتی آتی رخصت جان ہے

بہار سبزۂ نو دیکھتے ہین جوش گریہ سے
دل وحشی کی بہلائی کہ مرقد بھی بیابان ہے

کیا چاک بدن جب کچھ نہ پایا دست وحشت نے
یہانتک اب برہنہ ہین کہ اپنی جان عریان ہے

نہین مدفن مین ہے آرام ہر دم چونک اٹھتے ہین
صدا ہی نالہ مرغ سحر سے دل پریشان ہے

بہا کر خون چھینٹنگے کفن کُھلا سے لالہ کا
ہوا تیغ تبسم سے جو کشتہ دلربائی مین

گر اپنی وجہ جو نرہی خطائی دست جانان ہے
بشکل گل ہر اک زخم بدن شادی سے خندان ہے

| ۳۱۵ | بجز فضل خداوند حقیقی کون ہے اوسکا<br>نسیم بیکس و مضطر غریق بحر عصیان ہے | ۵ |
|---|---|---|

وصل کے نام سی آزردہ جو تو ایجان ہے
آج سمجھے تری کہنے سے کہ لے شکر تو کر
کہنے سننے سے بدل جائے یہ کیونکر ناحد
سجدہ مین تری صدقے اونہین راضی کر دے
اے حیا آج تو للہ کنارا کر جا

منفعل ہون کہ مرے دلمین وہی ارمان ہے
جس پہ مر جاتے ہین عاشق وہ ستم احسان ہے
کیا ہمارا دل بیتاب ترا ایمان ہے
سمجھین عاشق نہ مجھے دلمین کہین حیران ہے
مختصر وصل کے ہی رات صنم مہمان ہے

| ۳۱۶ | ولہ | ۵ |
|---|---|---|

اثر نصیب کے سرگشتگی کا سر مین ہے
خیال دوست نے آنکھوں کو روشنی بخشے
بتون کے عشق نے پتھر بنا دیا مجھکو
صفائی حسن چھپائی سی چھپ نہین سکتے

نہ چین دشت مین مجھکو ملا نہ گھر مین ہے
سدا وہ چاند سا مکھڑا مری نظر مین ہے
نہان یہ سوز مثال شرر جگر مین ہے
نظر پہ چڑھ گیا آئینہ گو کہ گھر مین ہے

| ۳۱۷ | فراق یار نے زندہ بگو رمجھکو کیا<br>نسیم اپنا ستارہ زحل کے گھر مین ہے | ۱۷ |
|---|---|---|

اوس گل کا جلوہ گر جو سراپا نظر مین ہے
ہر شب سی فکر یار و غم ہجر مہمان
صیاد کر قفس شکنی کا نہ اہتمام
دوزخ کے تیز کرنے کو لیجائینگے ملک
دو چار کیا کہ لاکہ جگر سے گذر گیا

ڈھونڈا کہین نشان دہان و کمر مین ہے
دل کی طلب مین کوی خیال جگر مین ہے
کب زور اسقدر حکاری بال و پر مین ہے
وہ شعلۂ فراق جو مرے جگر مین ہے
کیسا غضب کا زور خدنگ نظر مین ہے

افسوس اذن ضعف اسی بھی ہوا نہین | وہ اشک مضطرب جو امید سفر مین ہے
پیغام مرگ سنتے ہی بیہوش ہو گئے | کس درجہ جوش بیخبری اس خبر مین ہے
کھٹکا یہی ہے غفلت تقدیر سے مجھے | بہولے نہ قصد وہ جو دل نامہ بر مین ہے
کردے ہوی ہوا ایسے جو منہ سی لگا کے تم | کس خاک تلخ کا یہ مزا نیشکر مین ہے
تابان ہو بصورت خورشید دفعتا | داغ وداع یار حجاب سحر مین ہے
ای روح کر نہ جسم سے اپنی مفارقت | یہ ایک جوہر مین ہی جو تیرے ہی بر مین ہے
کہتا ہی بوسہ لب شیرین یہ بار با | وہ مور ہون از لیے جو تنگ شکر مین ہے
نالون نے شب جو سیر نشیب و فراز کے | ہی تھر تھری زمین کو فلک الحذر مین ہے
آنسو ہین پاک رشتہ اسباب دہر سے | سوراخ تک نشانکو نہین اس گہر مین ہے
وہ نقطہ ہون از لیے جو لکھا گیا ہے فرد | مطلب کے تحت مین ہی کبھی فوق زر مین ہے
آنکھین لگی رہین طرف در تمام رات | دل اب بھی جذب ہی کے فریب اثر مین ہے

| ۱۳ | دیکھا کیے بہار لحد مین بھی اے نسیم<br>کیا لطف اپنے گلشن داغ جگر مین ہے | ۳۱۸ |
|---|---|---|

بلند ہو نہ ہی اپنی پستی یہ اوج کس خاکسار مین ہے | پسند آئی فلک سے تتی وہ سرفرازی غبار مین ہے
خوشی شب و روز رہرو تھی تبسم انگیز گفتگو تھی | ہمیشہ ہنس ہنس کی جو تھی وہ ہن شگاف مزار مین ہے
عجب طرح کی ٹہی ہی مشکل ہوی ہین دو فتین مقابل | بدنکو قید کفن ہے حاصل کفن جو قید مزار مین ہے
بدن سے لپٹا کفن کا جھگڑا بغل مین ڈھیلا ہین سر پہ تنگتا | سمجھکو آئے تھے جا ہی تہا سو بکھیڑا مزار مین ہے
فراغ زیر لحد کہان ہے وہان بھی تکلیف امتحان ہے | بدن تو اسدرجہ ناتوان ہے زمین امید فشار مین ہے
اسیطرح انتشار مین تہا ہمارے جب اختیار مین تہا | جو عالم اوسکا کنار مین تہا وہ حال اپنا فشار مین ہے
بہرا دے خنجر مٹا دے جھگڑا ستم مین قاتل لحاظ کسکا | دبی ہین انکی نیچے اعضا رگ گلو اختیار مین ہے
یہ سارے جیل بل تمہین بہلا دین کبھی نکیا ہو دکھا دین | جو کو دین آ وتو بتا دین کہ یہ مزا اختیار مین ہے

لیے جو بوسے تو ہو پشیمان تصور دیکھے میں ہو گیا ہاں
خفا ہوئی اجل مری جان بچی ای بوس کنار میں ہے

یہ بیخودی کا ہوا ہی عالم کہ سو گیا تھا جو یار کچھ دم
کئی برس بیچ چکی ہیں ہم یقین ہے دلبر کنار میں ہے

نہ پوچھیے لطف زندگی کا ہوئی وہ حالت اے امیرا
کہ جس طرح سے تمہارا وعدہ تزلزل اعتبار میں ہے

بس اے فنا فرقت میں ہم ہیں نصیب غربت ہی کم ہیں
زمین کے آغوش میں ہم ہیں میں فلک کے کنار میں ہے

۳۱۹ نسیم کیا جستجو سے ہوگا نہیں ہے تقدیر میں جو لکھا
سوئے آسمان گشتگی بیجا بگولے لے کے گیا کنار میں ہے ۱۴

مخلصی کب ہے کہ مرغ روح قید تن میں ہے
جان بدن میں ہے بدن آغوش پیراہن میں ہے

رو رہا ہی وہ بھی میرے اضطراب اشک سے
کوئی آنکھوں میں پھٹتا ہے کوئی دامن میں ہے

انقلاب ایسا وہ کہا ہی لطف قاتل آج تو
زخم میں آئی جو ٹوڑا وہ بہ سوزن میں ہے

بعد مردن دیکھنا دیوانگی کا میری اوج
ماہ نو ہوگا وہی طوق آج جو گردن میں ہے

خاطر صافی میں تیرے کس طرح سے آئیگا
وہ جو میرے قتل کا کینہ دل دشمن میں ہے

گرد کدی ہونے لگی پائے نگاہ یار میں
فرش نظارہ جو اپنا دیدہ روزن میں ہے

بعد مردن آرزو میں خاک سے پیدا ہوئیں
میرا لاشہ صورت دل سینۂ مدفن میں ہے

خون روئے عمر بھر اغیار صورت دیکھکر
میرے زخموں کا نمک شاید ترے جوبن میں ہے

زخم کے دامن میں القاتل چھپیگا شرم سے
چشم کی صورت جو حلقہ جو ہر آہن میں ہے

گل ہوا جب غنچہ شرم لو عروسی پھر کہاں
شاہد رو پوش ہی جبتک کہ پیراہن میں ہے

بجھ گئی پھر بھی یہ تجلی شمع دیکھو صبح تک
اشک کا خرمن لگن کی گوشۂ دامن میں ہے

ملگئی یہ خاک کسکی حسرت پابوس میں
اک بگولا سا مری گرد رم توسن میں ہے

اتحاد گیسوئے نے کر دیا روشن ضمیر
کہل گیا صاف او سیہ جو شکوا دل بد ظن میں ہے

۳۲۰ باغ ہستی کی ہوا ای سیر پھر کیا ای نسیم
ہوئیگا پژمردہ جو گل دہر کے گلشن میں ہے ۷

گشت نگر ادھر ادھر بیخبری جہاں نہیں ہے
اپنے ہی میں غور کر دیکھ کہیں مکاں نہیں ہے

رات تمام کھو چکا نیند سے سیر ہو چکا
جاگ کہ خوب سو چکا کوس اجل فغاں نہیں ہے

کس سے مثال تجکو دوں غیر کہاں جو نام لوں
حال کہوں تو کیا کہوں قفل ادب زباں نہیں ہے

پاؤں بہت تھکا چکا شام کا قرب آ چکا
دوڑ کہ وقت جا چکا تو بس کا روا نہیں ہے

دیکھ کہیں دغا نہ ہو جسم سے جان جدا نہو
جلد سنبھل خطا نہ ہو تیر اجل کماں میں ہے

منزل گور تنگ ہے پاؤں فراغ لنگ ہے
تجکو ابھی امنگ ہے اور ہی کچھ گماں نہیں ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | تجکو نسیم کیا ہوا دید جہاں سے دل اوٹھا<br>رنگ فریب جابجا ہر گل بوستاں نہیں ہے | ۳۲۱ |

نہیں ہیں اس درجہ بے ادب ہم کہیں جو اونکی دہن نہیں ہے
دہن تو ہی ہے تنگ ایسا کہ جسمیں جائے سخن نہیں ہے

نہیں ہیں محتاج کچھ صبا کی یہانتک اب لاش گہل گئی ہے
کہ ہمکو کافی ہے نکہت گل کہ اسقدر بار تن نہیں ہے

ہوئی ہیں اس درجہ بے نشاں ہم نہ جستجو بھی ہمیں کسیکو
کہ ہیں غبار صبا پریدہ کہیں ہمارا وطن نہیں ہے

ملے ہی ہمکو جو چادر شب تو لاغری سے نہ کام آئے
کفن بھی ملتا اگر میسر تو کیا کریں ہم بدن نہیں ہے

کرو نہ منت کشی عیسیٰ اوٹھاؤ دست دعا اجل کو
شفا ہو مرہم سے جسکو حاصل وہ میرا داغ کہن نہیں ہے

گئے چمن میں جو سیر کو ہم تو یہ کہا دل نے بوستاں میں
بہار گلشن کے کون دیکھے بلبل نغمہ زن نہیں ہے

جلا جو پروانہ اوسکی غم میں تو پاس خاطر وفا کے باعث
وہ کون شب ہے جو اشک ہمسے شمع کا پر لگن نہیں ہے

یہ رحم صیاد بھی ستم ہے کہ رہی خزاں میں جو وا قفس کو
بہار دیکھیگی کسکی بلبل کہ اب وہ لطف چمن نہیں ہے

عبث تکلف ہے بس فنا ہی لحد پہ بیچارگانکی ہمدم
ہمیں تو کافی ہے بوی سبزہ جو چادر یاسمن نہیں ہے

یہ جوش وحشت ہے اندنوں میں کہ اپنا سایہ بھی ہے رمیدہ
کہوں جو خود کو غزال وحشی تو کوئی ایسا ہرن نہیں ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۵ | جو ہیں نزاکت پسند عالم لینگے بیشک وہ منصفی سے<br>بہت ہیں استادیوں تو لیکن نسیم کا سا سخن نہیں ہے | ۳۲۲ |

ہم سے کہے دیتے ہیں زحمت خوردہ ہر
دل تو حاضر ہی مگر پژمردہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| تو ہی آتا ہے نہ آتی ہے قضا | | دیکھتے ہین جسکو وہ آزردہ ہے |
| جسطرح جی چاہے رکھین پیر اول | | جانتے ہین وہ کہ پامال مردہ ہے |
| منزل الفت مین رکھین تو قدم | | رستم و سہراب کا کیا گردہ ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۳ | کون سنتا ہے ہماری اے نسیم<br>کسکو پاس خاطر افسردہ ہے | ۹ |

| | | |
|---|---|---|
| سُن لے یہ التماس مراد وستانہ ہے | | ہشیار ہو کہ تیر اجل کا نشانہ ہے |
| کبتک رہیگی مسند کمخواب زیر پا | | کاہ خمیدہ یار ترا شامیانہ ہے |
| دنیا کے مخمصے ہین یہ فرزند و اقربا | | بیگانہ سب سے ہو کہ اجل کا یگانہ ہے |
| اے عندلیب جان چمن جسم پر نہ پھول | | ویرانہ ایک روز ترا آشیانہ ہے |
| انفاس ستار ہے کیا اعتبار زیست | | اکدم مین مثل موج صبا تو روانہ ہے |
| یہ جلوہ ہاے بوقلمون بے ثبات ہین | | ہی زندگے طلسم جہان اک فسانہ ہے |
| رکتی نہین ہے باگ کسی شہسوار سے | | ہر دم سمند عمر کو اک تازیانہ ہے |
| کیا سرکشان دہر کے قصے نہین سُنے | | کیا ہو گئے وہ لوگ کہان وہ زمانہ ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۴ | کہنا تہا جو نسیم تجہے سب سُنا چکے<br>نزدیک اختتام ترا کارخانہ ہے | ۷ |

| | | |
|---|---|---|
| مست کسقدر یہ نگاہ ساقی مستانہ ہے | | گردش سر ہمکو مثل گردش پیمانہ ہے |
| اسقدر بیہودہ دیکھو عادت پیمانہ ہے | | آشنا ہر لب سے اور ہر ایک سے بیگانہ ہے |
| جو سخن منہ سے نکلتا ہے مرے مستانہ ہے | | ہی دہن مینای می ہر لب لب پیمانہ ہے |
| اشک محرومی سے کیا امید رکہین بد نصیب | | آب رحمت سے نہ ہو سرسبز بیہودہ دانہ ہے |
| پردۂ عصمت نہین ہوتا حسینو نکا حجاب | | شمع کا فانوس ہین بہیجے حسن معشوقانہ ہے |
| آجتک باقی وہی ہے مجہ مین تاثیر جنون | | کہائی جسن کتے نے ہڈ ہی وہ سگ دیوانہ ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۵ | ساکن مسجد کبھی گہ معتکف ہے دیر کا<br>ملت و دین نسیم دہلوی رندانہ ہے | ۷ |

گلے پر آج رکھکر تیغ قاتل نے اوٹھائی ہے — فقط دست اجل اب میری مشکل کشائی ہے

پھرا جاتا ہے قاتل کرکے وعدہ قتل کا مجھ سے — دوہائی ہے دوہائی ہے دوہائی ہے دوہائی ہے

لپٹ جاوٗ ڈرکر تو خود گلے سے تیغ قاتل کے — کدورت دور کر اے دل اگر ذوق صفائی ہے

اٹھا ہے فراق یار سے حال پوچھا ہے — نہ تن سے جانکو اور جانکو تن سے آشنائی ہے

نہیں حاصل ہے مطلق مزرع دنیا سے کچھ ہمکو — مگر کچھ دانہ ہائی اشک خجلت کے کمائی ہے

تہی ساغر ہے گردون ختم ہوئی جاتی ہے مینا کی — جہانسے آج تیری مست کا وقت جدائی ہے

نہ آئیگا نہ آئیگا وہ بالین پر عیادت کو — خدا جانے مری جانب سے کیا دلمیں سمائی ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۶ | ولہ | ۱۰ |

کھلی ہے آنکھ جوش انتظار یار جانی ہے — بشکل دیدۂ زنجیر خواب پاسبانی ہے

لبوں پر آچکا دم کوئی دم کی زندگانی ہے — چل اوٹھا و بچھا پہلو سے اب کیون مہربانی ہے

لگا دون آگ اُف کرنے مین وہ شعلہ زبانی ہے — بشکل شمع ساری جسم مین سوز نہانی ہے

کلام حضرت واعظ نصیب دشمنان باشد — اوٹھا لیوی سبو ساغر کہان پھر نوجوانی ہے

اومنگین ہین طبیعت مین بھرے ہین مستیان ملین — ہوی جاتی ہین آنکھین بند کیف نوجوانی ہے

عذاب غفلت قاتل سے رنج کشمکش مین ہون — ہے دایم کب بتقصیر ذوق جانفشانی ہے

خبر کیا پوچھتا ہے ہمنفس کیونکر گذرتی ہے — جگر جلتا ہے دل پھنتا ہے اشکونکی روانی ہے

ادائے ناز ایما چشم غمزہ گو وہ کوئی ہو — تعلق جس سے ہو جائی بلائے ناگہانی ہے

پسند آئی ہے اسد رجا ذیت دوستی ہمکو — نظر میں ہو پہی دشت مصیبت کے سہانی ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۷ | خیال میرزائی اہے نسیم دہلوی کبتک<br>جھکو بڑھے ہوئے اب رخصت لطف جوانی ہے | ۳ |

دیتے ہو بوسہ تو کہین لاؤ بہے — خیر کسے طرحسے شرناؤ بہے

آپ کے وعدون کو ہمارا سلام — دیکھ چکے خوب اب جاؤ بہے

ہم تو ابھی صلح پہ موجود ہین — فیصلہ یارو کوئی ٹہراؤ بہے

نقل کباب جگر سے کیجیے — کہاؤ میرے سر کی قسم کہاؤ بہے

ولہ — ۳۲۸ — ۵

پہر ہوس کے پہندے مین جا رہی ہین جسکو پہنسا چکین جا چکے تہے — وہی مصیبت اٹہا رہی ہین جو مصیبت اٹہا چکے تہے

کہو جو بیجا بجا ہی مجکو منر ہی جو نا سزا ہے مجکو — گلہ وہ نکار ہو پڑا ہی مجکو جو بدتو نمک رلا چکے تہے

جو اونکی خو تہی سو اونکی خو ہی جو گفتگو تہی سو گفتگو ہے — پہر اپنے مٹنے کی آرزو ہی جو ہر طرحسے مٹا چکے تہے

عدو کا مین ہون عدو مقرر برابر آگی ہوئی ابر — بہلا بدلتا نہ رنگ کیونکر وہ رنگ اپنے جما چکے تہے

۳۲۹ — ۳

کسی کو ہی نہ دل لگانے نسیم کیا کیفیت بتائی
وہی اب آنسو بہائی آئے لہو جو میرا بہا چکے تہے

خوشی مانع ہے ترا دستم ایجاد مجہے — ورنہ سمجہاتی ہے کیا کیا مری فریاد مجہے

کیا کڑی آنکہ سے زنجیر جنون کو دیکہون — چاہیے ہے ادب حضرت جلاد مجہے

ہاتہ ہر وار مین جو مین ہین تصدق کر — یاد کرتا ہے لبس از مرگ بہی جلاد مجہے

ولہ — ۳۳۰ — ۴

ملا ہی دل بہی محبت سے داغدار مجہے — خدا نے آنکہ بہی دی ہی تو اشکبار مجہے

ہوا دو نیم مین تیغ دو نیم ابرو سے — دکہایا یار نے اعجاز ذوالفقار مجہے

ہوس یہ تہی کہ ہنسینگے سو اب رولاتا ہی — تبسم لب زخم دل فگار مجہے

عدم بہی ہو کے چہٹا مین نہ قید ہستی سے — بنایا کاہش غم نے میان یار مجہے

ولہ — ۳۳۱ — ۵

کیے سجدے ہوی کافر نہ کچہ دلمین خدا سمجہے — ہمین بندہ بنایا ہی بتو تمنے خدا سمجہے

کلام ناسزا ہے جو ہو اسزدہ سزا سمجھے
وہ گو تمنے کہا بیجا مگر ہم سب بجا سمجھے

نہ دشمن دوست ہو نہیں اور نہ بیگانہ یگانہ ہون
جو وہ سمجھے تو کیا سمجھے تو یہ سمجھے تو کیا سمجھے

کہا بیٹھے اوٹھا دو ہاتھ تم بھی بڑی مشکل ہے
تو بولے ہمسے استدعا دعا کی ہی دعا سمجھے

حباب آسا کوئی لحظہ ثبات عمر فانی ہے
جو عاقل ہو وفائی زندگانی بیوفا سمجھے

| ۳۳۲ | وله | ۹ |
|---|---|---|

مریجان رنج گھٹائیے قدم آگے اب بڑھائیے
ادھر آئیے ادھر آئیے ادھر آئیے ادھر آئیے

کھڑے کب سے ہم سر راہ ہین کہین مرچکین تباہ ہین
ہدف خدنگ نگاہ ہین ذرا آنکہ ادھر بھی ملائیے

بھلا آنا آپکا کام ہے یہ غلط تمام کلام ہے
ابھی بس ہمارا سلام ہے کہین اور باتین بنائیے

تہ تیغ تیز ہی اک جہان کوئی کشتہ ہے کوئی نیم جان
جو ہو دریغ تو ہم یہان کوئی ہاتھ ادھر بھی لگائیے

کبھی سبو سی منہ کو نہ موڑ لیا ہوس شراب نچوڑ لیے
سر محتسب نہ توڑئیے جو کمال غیظ پہ آئیے

یہ کمال لطف ہے ساقیا یہی ہے ہوس یہی مدعا
رہی ہوش سر نہ خیال پا اگر ایسی ہے تو لائیے

جو وفور چشم پر آب ہو تو جہان تختۂ آب ہے
ابھی نوح کا سا عذاب ہو اگر اشک چند بہائیے

وہ کہا عدو سے یہ پینے کیا کہ ہوئی ہین آپ جو یون خفا
غضب یہ جھوٹ یہ افترا ہی سامنے تو بلائیے

| ۳۳۳ | غزل ایسی کامل وزن سن متفاعلن متفاعلن<br>ہی نسیم طاقت ہوش سن کوئی شعر اور سنائیے | ۳ |
|---|---|---|

نہ یون نیچے کیے گردن کو چلیے
ذرا اونچے کیے چتونکو چلیے

ہجوم کشتگان اے جان بہت ہے
ذرا روکے ہوے توسن کو چلیے

تصدق ہونیوالے بس بچائین
اوٹھائے ہاتھ سے دامنکو چلیے

| ۳۳۴ | وله | ۷ |
|---|---|---|

آجائے موت بلبل ناشاد کے لیے
تکلیف رحم بہی نہ ہو صیاد کے لیے

جاتے ہین جسطرف دل شوریدہ لیچلی
اب قید کیا ہے بندۂ آزاد کے لیے

عہد سکوت توڑ دیا ہجر یار نے
منہ کھولنا پڑا ہمیں فریاد کے لیے

اے چرخ ڈھونڈ کر کوئی تسکین دل پذیر
رکھ چھوڑ نا مری شب فریاد کے لیے

او تیرے ناک فلک سے حسینوں کی دید کو
کیا مرتے ہیں حسن خداداد کے لیے

گھبرا گیا کشاکش ہستی سے اپنا دل
پوچھے ہیں ہمنے رستے عدم آباد کے لیے

ہر رنگ میں نظیر تمھارا نہیں نسیم
زیبا ہے رشک حاسد ناشاد کے لیے

۲۳۵ ۳

جو چوٹ ہوا دل تری خالی نہیں جاتی
آخر کو وہی کی جو سنبھالی نہیں جاتی

اللہ رے مکار خدا تجھسے بچائے
روٹھیں بھی پھر کی بحالی نہیں جاتی

جو بات نہ کہنے کی تھی وہی یار سے کہدے
ابتک بھی مری ہرزہ خیالی نہیں جاتی

## متفرقات

ہو زبان بند جو محشر میں مرا نام آئے
سوچ رکھنا کوئی افسوں کہ وہاں کام آئے

دیوانگی میں جب کہ ہر اک سے بگڑ گئے
زنجیر اہل درد تھی وہ پاؤں پڑ گئے

بھلا ہم اور کیا تکلیف دہ ایجان جاں ہوتے
کہا اپنا حال دل کہتے اگر تم مہرباں ہوتے

قفس سے ایکدم ملتے اگر فرصت رہائی کے
چمن میں بیٹھ کر باہم شریک دوستاں ہوتے

مغرور کو تسلیم کے پروا نہیں ہوتے
توڑے سے بھی خم گردن مینا نہیں ہوتے

مقتول خدنگ نگہ ناز کے آگے
کچھ عزت اعجاز مسیحا نہیں ہوتے

بہت کچھ کر چکے تدبیر میرے
پھر اب وہ کیا کریں تقدیر میرے

خبر خود ہو رہے گی اونکو اے دل
کہ میرے ساتھ ہے زنجیر میرے

ملے رہتے ہیں وہ امان و گیسو رہے اور سے
تعلق ایکدن کو ہو گیا شام سحر سے

خدا ہی جانے کیا گذری لحد میں تیری عاشق پہ
کہ لوٹی نوعروسی آتی ہی پھولوں کی چادر سے

کام کیا نکلے کسی تدبیر سے
آدمی مجبور ہے تقدیر سے

روتی ہی حال پر وہ قتیلان یار کے
آنسو تو پوچھ دو کوئی شمع مزار کے

لے اسکو گالیان بھی تری بار کہا چکے
بس او زبان دراز بہت کچھ اوٹھا چکے

ایجان اب نہین ہوس مخلصی ہمین
وہ چہچہونکے رنگ گلستان سے جا چکے

آیدل پھر اوسنے دوستی کے
او خانہ خراب پھر دہے کے

کیونکر ہوا ہی وصل صنم دلسے جائیگی
عادت بگڑ گئی ہے یہ مشکل سے جائیگی

رہتی نہین آغوش کبھی یار سے خالی
پھرتے ہی نہین جسکے بازار سے خالی

مرقد مین جو دیکھا تو نکیرین ہین موجود
آغوش لحد بھی نہین اغیار سے خالی

یہ کرلے شرط تو اے یار پہلے
کہ ہوگا حشر سے دیدار پہلے

یہانتک ہے حسرت نالہ بلبل
نکالے بیضے سے منقار پہلے

کیا جلوۂ حسن خودنما ہے
سبحان اللہ واہ وا ہے

بیٹھو بیٹھو یہ بیقرار ہے
کچھ خیر تو ہے یہ آج کیا ہے

کھلتے ہے جب آنکھ طول شب ہے
کٹتے نہین رات کیا غضب ہے

دلکو خیال کاکل عنبر شمیم ہے
ہر وقت مجکو مشق الف لام میم ہے

کس سخت جانکی ذبح سے پونچھا ہی یہ گزند
ابرو کی یہ جو تیغ ہلالے دو نیم ہے

دنکو بھی وہ نالہ وزاری شبکو وہو آہ وفغان ہے
فائدہ کیا اس سے پند ناصح لاگ گئی تب لاج کہان ہے

نور دل مومن کسی معبد مین نہین ہے
جو بات ہے عارض مین وہ گیسو مین نہین ہے

سمجھا مین جسے ڈہونڈھتی ہو نام نہ اونکا
پہلو مین نہین ہی مری پہلو مین نہین ہے

سیکڑون من سے بھی زنجیر مری بھاری ہے
واہ کیا شوکت سامان گنہگاری ہے

عذاب مرگ لحد کا فشار باقی ہے
بڑی بڑی خلش روزگار باقی ہے

جلاد دیکھئے دو چار ہونے مین فن کے و
ہمارے بعد تمہین اختیار باقی ہے

مجھے غم ہی تجھی اے قبر احسے بجالی ہے
تری آغوش ہین مین ہون مری آغوش خالی ہے

ور دیدہ نگاہ ہونگے اشارے نہیں اچھے — یہ ڈھنگ سے پہچان تمہاری نہیں اچھے

آئیے سینے سے لپٹ جائیے — آج تو للہ نہ شرمائیے

لاؤ وہ خنجر تو اوٹھا دیجیے — روز یہ کہتے ہو کہ مر جائیے

منہ سے ہٹاتے ہیں اجی تا کفن — دیکھنے ہو شکل تو جلد آئیے

کہلے جو مزاج بت مدہوش میں آئیے — سمجھینگے کسی روز اگر ہوش میں آئیے

دہوکا و نہیں اشکوں نے دیا شکل در لگ — سنتا ہوں گہر بینکے بنا گوش میں آئے

سمجھ کے تازہ خریدار گرم جوش مجھے — بلا رہے ہیں نگاہ اجل فروش مجھے

لحاظ بیخبری ہی اوٹھا تیں مگر کیونکر — بہت وہ نوشنے نہیں التفات ہوش مجھے

اوٹھا سکونگا نہ تکلیف پیرہن ہرگز — وبال ہو نگی ہے لباس دوش مجھے

ہاں کوئی تدبیر بتا دیجیے — دل تو دیا اب اونہیں کیا دیجیے

ضد یہ نئی ہے کہ مرا لیکے دل — کہتے ہیں ایک اور بہی لا دیجیے

کار دین یا فکر دنیا کیجیے — زندگی تہوڑی ہی کیا کیا کیجیے

چاک ہو خود وہ لباس ناتوان چاہیے — شب کا دامن صبحکا ہمکو گریبان چاہیے

میں تو خود وہ خاک ہوں ظالم کہ میرے سنبھلے — اک ہوا جنبش دامان مژگان چاہیے

جو لوچہیں اونامہ بر تو کہنا تیری شہ ای گفتگو ہے — خلاف وعدہ وہ پہر کہا جی نسنے فریب صیاد کی آرزو ہے

پہر انہیں ساقی منگاکی گالی تمام پہوے ہوے ہیں چھالے — ہوے ہیں شیشے کے زخم ٹالے شراب کا ہیکو ہی لہو ہے

## مخمس برغزل نواب شرف الدولہ محمد ابراہیم خان بہادر متخلص بہ خلیل

بوسہ دینے میں غضب لائیے گا — جہوٹ سچ بول کے سمجھائیے گا

آج تو کہتے ہو کل آئیے گا — کل ہے منہ پہیر کے فرمائیے گا

آج گہر جائیے کل آئیے گا

سچ تو اغیار سے فرمائیے گا — جہوٹے فقرے مجھے بتلائیے گا

میں سمجھتا ہوں جہاں جائیے گا | میرے گھر کا ہے کو آپ آئیے گا
غیر بندے ہی کو بلوائیے گا

غصہ اوترے گا تو غم کھائیے گا | رنج تنہائی سے گھبرائیے گا
اب تو کیا ہوش میں جب آئیے گا | میرا دل پھیر کے پچھتائیے گا
ایسا جانباز کہاں پائیے گا

دیتوں لطف ہزاروں دیکھے | ایسے بیزار نہ تھے وہ پہلے
اب تو بگڑے ہیں یہانتک ہمسے | وصل میں کہتے ہیں بیٹھے بیٹھے
آپ سایہ میں لپٹ جائیے گا

چند ساعت میں نہ ہی ہے سامان | جسکا تھا دل میں تمہارے ارمان
پوچھتے کیا ہو یہ اے جان جہان | کسطرح ہجر میں جاتی ہے جان
دیکھنے سیر چلے آئیے گا

گر پڑے اشک جو بنکر اولے | ہنسکے فرمایا کہ اچھا رولے
جب کہ اندوہ کے دفتر کھولے | سنکے حال شب فرقت بولے
کہیے کچھ اور بھی فرمائیے گا

روز کل کل ہے کہ کل آئیے گا | گونسے کل ہے یقین ہو جسکا
آجکل ڈھنگ تمہارا ہے نیا | کل گئے آج ہے کل کا وعدا
جیسے کل آئے تھے کل آئیے گا

نہ ہلاہل کہ پیئیں جا ہے سے | کوے مرجانیکے رکھتے نہیں شے
کسطرح رات کٹے گی ہے ہے | دیکھیے جان پہ کیا بنتے ہے
آپ تو اوٹھکے چلے جائیے گا

پارسا بنکے جو آتے ہیں آپ | اب کھلا جال میں لاتے ہیں آپ

ہمسے ظاہر یہ دکھاتے ہین آپ　　چھپکے غیرون کو بلاتے ہین آپ

دیکھیے دیکھیے پچتائیے گا

جو کہ مشتاق دعا ہوتے ہین　　کب وہ پابند حیا ہوتے ہین

منہ سے اقرار سدا ہوتے ہین　　ایسے ہی وعدے وفا ہوتے ہین

ہان بجا سچ ہے ضرور آئیے گا

بوسہ دین آپ اگر ہین شاہد　　پھر نہ مانگینگے خدا ہے شاہد

ہم ہین آزاد نہین کچھ زاہد　　جیتے جی ہو جیسے واحد شاہد

کچھ قیامت مین نہ کام آئیے گا

کس لیے گنتے ہو گھڑیان چھ سات　　جانتے ہین کہ بہت کم ہے رات

جیسین چل دینے کی سوچی ہو گھات　　ہم وہ ہین دلکے سمجھتے ہین بات

آپ کچھ منہ سے نہ فرمائیے گا

خیر بہتر ہے اب ایسا نہ سہی　　ہر سحر گردش بیجا نہ سہی

یون ہی منظور تو اچھا نہ سہی　　روز کے آنے کا وعدا نہ سہی

چلتے پھرتے تو کبھی آئیے گا

اندنون تمنے جو پرسش کم کے　　آرزو ہے گلہ پیہم کے

گو کہ تکلیف تو ہے کچھ دم کے　　بات رہجاے مریض غم کے

دو گھڑی بیٹھ کے اوٹھ جائیے گا

جب پسند آے گا اچھا کہنا　　ننگ سمجھو گے یہ بیجا کہنا

رو نہ ہوگا کبھی میرا کہنا　　بڑھ گئے ربط تو پھر کیا کہنا

لاکھ بار آئیے گا جائیے گا

مثل خون گرچہ نہ بیکلے نکلے　　پھر بہت رنج یہ سہکے نکلے

چند دن تن مین جو رہ سکے نکلے | روح قالب سے یہ کہکے نکلے

دل کسے اور سے بہلائیگا

خون کس کس کا کرے گی نہ یہ آنکھ | کیا مرے جان کو لیگی نہ یہ آنکھ

رنج کیونکر مجھے دیگی نہ یہ آنکھ | بیٹھ سوتے تو رہیگی نہ یہ آنکھ

ایک کروٹ مین بدل جائیگا

یہ نسیم آپکا حیران ہے یہ | دین ہے یہ توشہ ایمان ہے یہ

دشمن جان و جگر یان ہے یہ | اے خلیل اسکے بیجان ہے یہ

زلف کو چھو کے خطا پائیگا

ایضاً

حکم پوچھینگے تو فرمائیگا | آج جھلکہ کوئی دکھلائیگا

رنگ اب اور ہی کچھ لائیگا | کھیل مین جان یہ کھلوائیگا

ہمکو شمشیر سے سر آئیگا

سوزش غم سے شرر لب پر ہین | ڈھیلے آنکھون کے نہین اخگر ہین

خشک لب تفتہ جگر مضطر ہین | تشنہ آب دم خنجر ہین

تھوڑا پانی ہمین پلوائیگا

پوچھتا کیون نہ ہو دل مین سرسو | کہ نہین قتل کو ملتا پہلو

سخت حیران ہون یہ کیا ہی جادو | تیغ بنجاتے ہین کیونکر ابرو

لاگ کچھ اسکے بتا جائیگا

لو وہ دلکو مرے بہلاتے ہین | باتین تسکین کے کہہ جاتے ہین

جب عیادت کو مری آتے ہین | نزع مین دیکھکے فرماتے ہین

ہم جلا لینگے جو مر جائیگا

رنگ اب اور طبیعت لائے
مین بھی تدبیر مین ہون سودا لئے
آگ غیرون نے بہت بھڑکائے
دولت وصل اگر ہاتھ آئے
میرے قسمت کی قسم کھائیے گا

شام کا وقت ہے اور کیف شباب
غور لازم ہے بس اسوقت جناب
چھائی ہے آنکھ مین کچھ مستی خواب
دیجے نہ تکلیف خط جام شراب
بال پانے مین نہ لے جائیے گا

دست فیاض کہین رکتا ہے
رات دن باب عنایت وا ہے
مانگیے حوصلہ ہان جتنا ہے
اوسکے درگاہ مین کمتی کیا ہے
جو طلب کیجیے گا پائیے گا

اور افسانہ کہون آپ سے کیا
صبح تک شکوہ رہا یہ جھگڑا
ایک نیا قصہ ہے سنیے تو ذرا
چشم تر نے دل سوزان سے کہا
ہم برس لینگے تو گرمائیے گا

کون کہتا ہے کہ گھر رہیے آپ
بلکہ بےخوف و خطر رہیے آپ
ہان وہین آٹھ پہر رہیے آپ
غیر سے شیر و شکر رہیے آپ
ایکدن اسکا مزا پائیے گا

کچھ بھی تقصیر ہوئے کیا ایسے
صاف کہیے کہ سبب ٹھہرے
جو شب و روز نظر ہے ترچھے
ترک کیجے گا سکونت دل کے
اپنے گھر بھی نہ کبھی آئیے گا

اے نسیم اب تجھی فرصت ہے قلیل
بسکہ ہین آپ طرحدار جمیل
لاؤ اے ختم مضامین کے دلیل
کس عنایت سے وہ کہتے ہین خلیل
شام کو آج ضرور آئیے گا

## ایضاً

کچھ خبر دیتی ہے فریاد عنادل باغین | کوئی پھولی گا شگوفہ آج اے دل باغین
موت کا سامان ہے پر رنگ محفل باغین | زعفرانی پہنی ہے جوڑا وہ قاتل باغین

ہنس رہے ہیں گل برنگ زخم بسمل باغین

دیکھ الفت کی اثر چل تو بھی اے دل باغین | یہ تماشا یاد رکھنے کے ہے قابل باغین
نام عاشق اوس سے ہوتا تھا جو حاصل باغین | آ کے فرماتا ہے وہ لیلی شمائل باغین

بید مجنوں کے تلے ٹھہرا دو محمل باغین

خوب گلگشتیں ہوئیں جا میری لحد پہ پیچھے | تازیان ہوش جو کچھ اڑا دی تھے کیسے
اے صبا خو ورفتگی ہیں وہی گل کیا دیکھے | چاہیے سیر چمن رنگین مزاجوں کے لیے

ہم سے دیوانے ہیں کب جانیکے قابل باغین

کچھ دنوں ہے سربلندی پھر وہی افتادگی | اپنے اپنے وقت پر ہر شی کو ہوتا ہے یہی
نخل عریان منتشر ہے میوہ لگی ہر ٹکڑی | آمد باد خزان کیا ہے قیامت خیز تھی

شور محشر سنکے آہ عنادل باغین

کیا خداوند ازل نے حسن کو بخشا فروغ | جلوہ گر ہوتی ہے اوسکی شمع کا گل تھا فروغ
خودنمائی سے جو آیا روی روشن کا فروغ | پرتو رخسار جانانہ سے بڑھا ایسا فروغ

چاندنی کو ڈھونڈتا ہے ماہ کامل باغین

اسقدر طوفان اٹھا آشنا ور ڈر گئے | باغبان بھیا و گلچین غرق ہو ہو مر گئے
حوصلے دریا دلیکے قعر بر پا کر گئے | بحر اشک بلبل گریانسے جل تھل بھر گئے

خاک دیکھیں شاہد گل لطف ساحل باغین

لاکھ پھولوںسے زیادہ ہیں ہمارے دل کی داغ | دیکھتا ہے جب کبھی ہوتا ہے وہ گل باغ باغ
میری باعث منت گلچین سے ہے اوسکو فراغ | سیر گلشن سے شگفتہ ہوگا کیا وہ خوش دماغ

بوی گل سے مثل دود شمع محفل باغبین

دوریسے تسلیم اونکو جو بنائین دنکورات
کیا بجا فرماتے ہین نواب عالی خوش صفات
صدقہ ہو اور سر جائیے ایدل جو کہد ین انکی بات
جانب ہر کب سبکو جو انکو کب ہے التفات

ایسی نکہت نہین محتاج محمل باغبین

تازگی سر پر ہے جو دورشق تعلیم کہن
یادگار ساحرے آتا ہے کونی وسنا فن
ہر دم نظارہ افسون خیز لطف انجمن
بنتے ہین جادو کے پتلے نوجوانان چمن

باغبان دیتا ہے آب چاہ بابل باغبین

ہی یقین تھوڑے سے عرصے مین ہوا ہی چل بسے
یہ مصیبت وہ نہین ایدل جو ٹالے سے ٹلے
کوئی پتونکو سمیٹے کوئی غنچون کو ملے
دیکھیے کیا رنگ لائین کل خزانکو ولے

آج مرغان چمن بیٹھے ہین غافل باغبین

کیا بتائین حال دل اپنا تجھے اے چارہ گر
کرتے ہین سب ہم ڈرا کر جوش الفت کے اثر
جو گذرتی ہے گذرتی ہے نہیں جسکی خبر
یاد آتی ہے وہ کاکل زلف سنبل دیکھکر

سر پہ اک کالی بلا ہوتی ہے نازل باغبین

آرہی ہین آج غنچون کی صدا ہین ہوشیار
گن رہے ہین ساعتین مرغان گلشن بار بار
ہے کہین نجم کہین ایدل کہر چکا ہے اتار
کیا لواہی خار گین آکے لالے کی بہار

بنگئے برگ شجر رشک جلاجل باغبین

آئی ہے فصل بہاری کہا ہین لالے نے گل
بسکہ ہے رنگین مزاجی کا ہر اک رعنا کی غل
ہین گلابی لوش غنچہ سرخ ہے پیالو نمین مل
ملکے ہاتھو نمین حنا کہتا ہے شوخی سے وہ گل

پنجہ مرجان کا ہے اثبات مشکل باغبین

صبر کر نیکے نہین باقی ہے ابتو دلمین جا کے
نصف شب کے بعد ہے بیدار کو جب نیند آ کے
کیجیے ہمت بلا سے آگے جو قسمت مین کہا ہے
لے اڈرین ہم شاہ گلشن کو گلچین خار کہا کے

عندلیبوں نے یہ باہم کی ہی کونسل باغ مین

واقعی ہے یہ مثل اکثر ہوا ہی امتحان — خوف حاکم سے عدو ہوتے ہین گو مہربان
جو غلط یہ بات سمجھے دیکھ لے آکے یہان — عندلیب گل کی بھی مشاطہ ہی باد خزان

ہی جو ملک حسن کا وہ شاہ عادل باغ مین

بعد مدت دیکھ کے آباد دولت گاہ حسن — صدقے ہونیکے لیے آئے ترقیخواہ حسن
ہو گئی تھے چاند نے فرش فروغ ماہ حسن — سیر کو آیا جو گلشن کیطرف وہ شاہ حسن

بنگئے شاخ گل تر دست سائل باغ مین

ای نسیم اب دولت مضمون ہی سینے مین قلیل — عرض کر تو اب ہے ای تاک خوبی کے جمیل
آتش غم مثل ابراہیم گل ہو بدلیل — وصل دہن شاہ حسین کا کر میسر ہو خلیل

آرزو اک عمر سے ہو جای حاصل باغ مین

آفتاب چرخ عظمت ہون کہان میرا نظیر — ڈھونڈھتا ہون جابجا ملجای کوئی دستگیر
دیکھ چشم غور سے ای ہمدم روشن ضمیر — حسن ابیات وزیر و ربط مصراع فقیر

کیون نہو ایسی غزل پڑھنے کے قابل باغ مین

## قطعات تاریخ

### قطعہ تاریخ بنای امام باڑہ حکیم یعقوب صاحب

سر عدد بہ تراش و نویس انچہ بماند — دو نیم کن چو ل آنرا کہ سخت سنگین است
چو نصف گشت بکن باز نصف نصفش را — امام باڑہ بنا گشت سال او این است

### قطعہ تاریخ بنای مسجد وصی علیخان صاحب

چون جناب وصی علیخان را — حق عطا کرد خلق و ہمت و جود
در سخاوت کریم ابن کریم — مثل او در جہان نہ ہست و نہ بود
شیعہ پاک و جان نثار حسین — بندہ خاص حضرت معبود

مسجد کہنہ از نظر بگذشت | بدل زر کرد و نو بنا فرمود
جلوہ گر شد چو سجدہ گاہ انام | گشت راضی رسول و حق خشنود
بہر تاریخ سال گفت تسنیم | اہل دینے چہ امر خیر نمود ۱۲۶۹

قطعۂ تاریخ وفات جناب غفران مآب حاجی محمد مصطفے خان صاحب مہتمم مطبع مصطفائی

رحمت حق لاتعد بر روح آن مغفور باد | واقعی چون مصطفی خان اندرین عالم کجاست
عابد و پرہیزگار و باذل و احسن خصال | داشت این اوصاف باہم گو ولی گویم بجاست
شوق کعبہ ناگہان بیتاب فرمودہ ور بود | شد فدا سویش برخصت پای عزمش تنہاست
بعد چندی جان مشتاق جنان برطان گفت | باطیور عرش اعظم ہم مقام و ہم نواست
سال رحلت را چنین گفتا ہوا خواہش تسنیم | آن زمین ہم آسمان کانجا قیام مصطفی است

قطعۂ تاریخ تولد فرزند محمد عبد الرحمن خان صاحب مہتمم مطبع نظامی

فضل حق پورے بخان صاحب بداد | سیم و زر بارید و ہر کس یافت مفت
دیدہ وا در بزم عشرت دوستان | مدعے را طالع بیدار خفت
خواست چون سال ولادت را تسنیم | مہ جبین و خوبرو فرزند گفت ۱۲۷۰

قطعۂ تاریخ طبع دیوان میرزا احمد علی خان صاحب تخلص قبول

میرزا احمد علی خان قبول استاد وقت | طبع شد دیوان او تاریخہا گفتم بسے
صاد و دال و نون ہی ہمزہ ہی الف ہی یا و قاف | چون نمود و جمع کاف و لام ہی شین واو یے
یکہزار و دو صد و ہفتاد و دو تاریخ شد ۱۲۷۲ | کردمش آغاز صاد و ختم آن بر دال نے

قطعۂ تاریخ کدخدائی فرزند نواب شرف الدولہ بہادر

نیست در عالم کریم اکنون دگر | جان فدا یست اے وزیر نامور
ختم شد جود و سخا بر ذات تو | چون مصیبت بر من خستہ جگر
اے خوشا وقتے کہ بعد از مدتے | رسم شادی آمدہ پیش نظر

| | |
|---|---|
| تا ابد محفوظ نوشاه و عروس | بگذرد در خوشی‌اش شام و سحر |
| سال شادی عرض میسازد نسیم | باد زیبا صحبت شمس و قمر |

### مثنوی تاریخ تولد فرزند ارجمند منشی نولکشور صاحب

| | |
|---|---|
| زہے طالع منشی با کرم | ہمایون نژاد و مبارک شیم |
| درین سال فرخنده و نیک فال | خدا داد پورے بآن خوش خصال |
| بمیلاد آن اختر پر ضیا | پے سال کردم ز دل التجا |
| چنان در خیال سعید آمده | چه مهر درخشان پدید آمده |

## خاتمة الطبع

حمد بے نہایت ایسے سخن آموز ازل کو سزاوار ہے کہ جسنے دو حرف کن سے مطلع کونین کو موزون فرمایا اور نعت بے غایت ایسے افصح عرب و عجم کو لائق ہے کہ جسنے حشو اصنام سے بیت کعبہ کو خالی کیا صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم اور منقبت بے شمار اون رکن رکین خلافت مربع نشین چار بالش امامت کو زیبا ہے کہ جو مانند چار مصراع رباعی کے باہم حبیب وار بانتے ہمیشہ نظم و نسق دین متین بلند آوازگی شرع مبین مین عرق افشان رہتے بعد حمد و نعت کے مژدہ چمن آرایان معانی کو نوید نخلبندان سخندانی کو کہ آجکل آبیاری لطف باری سے نسرین خیابان فکر متین گل سر سبد مقال رنگین آب غنچے دیوان بلبل گلستان رنگین بیانی نغمہ سرای بوستان نکتہ دانی ہمپایۂ قدسی کلیم جناب غفران مآب میرزا احمد اصغر علیخان صاحب دہلوی تخلص نسیم شاگرد حکیم محمد مومن خان اسکنہم اللہ فی فرادیس الجنان آبشار سنگ صنعت کار پردازان مطبع مصطفائی سے ماہ محرم الحرام سنہ ۱۳۱۲ ہجری مین بمرتبہ دوم شاداب ہوکر گلدستۂ بزم سخنوران جہان نکہت فروش مشام معنی پروران زمان ہوا فی الواقع یہ مختصر ایک حرف ہو دفتر کمال سے نقطۂ فرد ہو

دیوان خیال سے ہر چند اسکے مؤلف نے سعی بلیغ فرمائی لیکن تدبیر کام نہ آئی کہ بعین ہے
کلیات میسّر ہوا کسیطرح فراہم مجموعۂ ابتر ہوا یاروں نے کمی کی نہایت تخجل
طبیعتی کی بقول نسیم مصرعہ غیر ممکن جمع ہونا نکہت برباد کا
ناچار اسیقدر جمع ہونے کو غنیمت سمجھے سرمۂ چشم بصیرت سمجھے تاریخیں طبع کی
دوستوں شاگردوں نے موزوں فرمائیں خاتمے میں سمت اندراج پائیں

از نتائج فکر اکحل الکملا میرزا اسلم صاحب شیرازی تخلص مبتلا

حمد اللہ طبع شد در مطبع تحفۂ کریم — ابتدا دیوان استادِ سخن مرزا نسیم
بارک اللہ مرحبا از طبع گوہر زای او — لوحش اللہ سفتۂ فکر او چہ خوش در یتیم
از سواد حرف شعرش دیدہ بیابد ضیا — معنی مضمون او ہر جان بر تن عظم رمیم
دلبری تاریخ او پرسید گفتم مژدہ باد — طبع گردید اے نگارم تازہ دیوان نسیم
۱۲۸۵

قطعۂ تاریخ میر وزیر صاحب نور تخلص شاگرد میرزا محمد رضا صاحب برق

چھپا عمدہ جو دیوان نسیم دہلوی شاعر — ہوا سال بنای طبع کا سرگرم سعی دا
چمن میں صبحدم میں جو پی گلگشت کا نکلا — صدای عندلیبوں نے کی گردای نور فکر اسجا
طبیعت تھی جو آمادہ مری رنگیں بیانی پہ — تو اوراق گل تر پہ لکھے اشعار کچھ انشا
گل مضمون چنے میں نے جو گلزار معانی سے — گل تازہ دم فکر سخن ہاتھ آئیں ہیں کیا کیا
شگفتہ صورت غنچہ ہو تاریخی کو یہ مصرع — کہا دل نے کھلا باغ نسیم دہلوی اچھا
۱۲۸۵

قطعۂ تاریخ از نتائج فکر جناب منشی محمد امداد حسین صاحب صفیر تخلص رئیس فرخ آباد شاگرد حضرت سحر

طبع چون گردید دیوان نسیم خوش بیان — کرد مضمون دلاویزش فسون ساحری
مصرع تاریخ او گفتہ صفیر خستہ حال — آمنہ شد گلشن فکر نسیم دہلوی
۱۲۸۵

از شاعر خوش بیان میرزا باقر حسین صاحب بلیغ تخلص ساکن فرخ آباد شاگرد منشی صفیر فرخ آبادی

بہر دیوان نسیم خوش فکر — بلبل طبع جستہ سالش جوئے

گوش کن حرف کہ گفت ہست بلیغ ۔ گل گلزار مضامین گوئے ۱۲۸۵

طبعزاد منشی احمد حسین عرف منشی امیر اللہ صاحب تخلص تسلیم شاگرد رشید نسیم دہلوی

خدا کے فضل سے یہ انتخاب دفتر معنے ۔ نہایت حسن سے چھپ کر قریب ختم آیا ہے
عجب جوبن ہے جدول پر عجب عالم ہے حرفوں پر ۔ کہ ہر نقطہ دل ارباب معنی کا سویدا ہے
بیاض و سطر دونوں لا رہی ہیں اہل بینش ہیں ۔ سپیدی ہے رخ سلمی سیاہی زلف لیلی ہے
تصور پا نہیں سکتا سراج بلاغت کو ۔ زمین شعر کو بھی آسمان گویا بنایا ہے
ادا شوخی نزاکت لطف حسن بندش مضمون ۔ بتاؤں ہمنشیں کیا کیا ان اشعار میں کیا کیا ہے
خیال آیا پئے تاریخ اے تسلیم جب مجھکو ۔ کہ اکثر دل مضطر کا اپنے خاص شیوہ ہے
سنا مصرع یہ استاد ازل کے منہ سے بے منت ۔ چھپا دیوان کہ تصویر معانی کا سراپا ہے ۱۲۸۵

از نتائج افکار منشی اشرف علی صاحب تخلص اشرف شاگرد نسیم دہلوی

چو طبع گشت بفضل خدای بے ہمتا ۔ کلام شاعر عالی وقار ورشک کلیم
شود فکر پے سال او دل اشرف ۔ خرد بگفت ریاض کلام پاک نسیم ۱۲۸۵

از نتائج افکار نواب محمد تقی خان صاحب تخلص افسر شاگرد نسیم دہلوی

طبع چون گردید این دیوان پاک ۔ از کرمہائے خداوند کریم
فکر افسر از پے تاریخ آن ۔ گفت زیبا گلبن باغ نسیم ۱۲۸۵

از نتائج افکار شیخ فدا علی صاحب تخلص عیش شاگرد رشید جناب میر کلو صاحب متخلص بعرش

چھپا دیوان نسیم موجد طرز فصاحت کا ۔ کہ جو تھی غیرت فردوسی و سعدی و خاقانی
ہر اک مصرع غزل کا سرو گلزار معانی ہے ۔ بہار طبع رنگیں سے خجل گلہائے بستانی
نئے مضمون نئے معنی نئی بندش نئی لفظیں ۔ سراپا ہر غزل تصویر ہے کہتا ہے یہ مانی
حروف معجمہ میں عیش نے تاریخ یوں لکھی ۔ چھپا کیا ہی کلام فیض گلشن استاد لاثانی

گہر ریزی کلک گوہر سلک منشی گنبد پرشاد صاحب تخلص فضا شاگرد منشی بینڈو لال صاحب متخلص بہ زار

طبع شد چون کلام بلبل ہند — از عنایات بے نیاز قدیم
سال طبعش فضا چنین بنوشت — بس شگفتہ گل بہار نسیم ۱۲۸۵

از شاعر بے نظیر منشی جوالا شنکر صاحب تخلص امیر شاگرد نسیم دہلوی

چھپ چکا فضل خدا سے آج ارشاد نسیم — جسکا ہر مصرع ہے رنگینی مین لعل بے بہا
روح اندیشہ سے بہر سال تاریخ امیر — مطلع خورشید ہے ہاتف نے مجھسے یہ کہا ۱۲۸۵

ریختہ خامۂ فیض شمامہ حکیم فخر الدین حسین صاحب تخلص فخر شاگرد تسلیم

جب یہ مرقع شعر کا تیار چھپ کر ہو چکا — خوبی کو جسکی دیکھکر رنگ اوڑ گیا مانی کا ہے
کی جستجو تاریخ کی یون فخر نے مصرع لکھا — آیا چھپا دیوان یہ ہمفکر خاقانی کا ہے ۱۲۸۵

از طبعزاد شیخ محمد حسین صاحب تخلص ملال شاگرد نسیم دہلوے

ہوا طبع دیوان استاد کا — جسے کہتے ہین اہل فن مستند
لکھو سال تاریخ تم اے ملال — چھپا دفتر بے مثال ابد ۱۲۸۵

از فکر سنج خوش بیان مرزا اصغر علی بیگ صاحب تخلص گوہر شاگرد نسیم دہلوی

چھپا جب یہ دیوان راحت فزا — نسیم سخن سنج آزاد کا
لکھا کلک گوہر نے مصرع سال — نتیجہ یہ ہے فکر استاد کا ۱۲۸۵

نتیجۂ فکر میر عطا حسین صاحب تیز تخلص شاگرد عبد اللہ خان مہر

واہ کیا خوب یہ چھپا دیوان — جس سے روشن ہوا چراغ نسیم
طبع کا سال اسکے اے تیز — کہیے دیوان ہے یا کہ باغ نسیم ۱۲۸۵

نتیجۂ فکر حسین مرزا صاحب ثریا تخلص شاگرد عبد اللہ خان مہر

اے ثریا نہین کلام نسیم — نور آئینۂ ضمیر ہے یہ
لکھی اسکے طبع کی تاریخ — واہ دیوان بے نظیر ہے یہ ۱۲۸۵

تمام شد در مطبع مصطفائی واقع محلہ محمود نگر زیر اکبری دروازہ محلات شہر لکھنؤ